

Vol. I No. 9

# THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES

## OFFICIAL REPORT OF THE PROCEEDINGS

OF

## The Twelfth Day of the First Session of the First Legislative Assembly

---

*Saturday, the 5th April, 1952*

---

*Price: Eight Annas.*

GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD-DN.
1952

CONTENTS

## LEGISLATIVE ASSEMBLY

TWELFTH DAY

*Saturday, 5th April, 1952.*

The Assembly met in the Assembly Hall, Public Gardens, at Ten of the Clock, Mr. Speaker (The Hon'ble Shri Kashinath Rao Vaidya) in the Chair.

### Leave to move Adjournment Motion regarding Postponement of H. S. C. Examination.

*Mr. Speaker :* An adjournment motion had been received from Shri Syed Hasan. Hon'ble Members may recall that there was a reference to this adjournment motion yesterday. Then I stated that it was not in proper order. I also gave certain directions and the Hon'ble Member has now sent the adjournment motion in a revised form which was also not found quite satisfactory and therefore the motion has been worded in this form.

" That the House be adjourned to discuss definite matter of urgent public importance of recent occurrence, namely :—

That the H.S.C. examination which has been postponed on the second day of its commencement for an indefinite period created a great sensation and chaos amongst the people of Hyderabad in general and the students in particular, but the Government is not looking into the matter seriously ".

In this connection, I would invite the attention of the House to Rule 71 (1) which runs as follows :

> " A Member desiring to move such a motion must hand to the Speaker a written statement of the proposed motion not later than one hour before the commencement of the sitting of the Assembly at which he proposes to ask for leave of the Assembly to move his motion and obtain his consent to the proposed motion before the sitting of the Assembly commences."

I have quoted this Rule only for the guidance of the Hon'ble Members. Now, Shri Syed Hasan will ask leave of the House for moving the adjournment motion under Rule 71 (2) which reads :

> " If the Speaker grants his consent, leave to move the motion may be asked after questions and before the other business for the day is entered upon."

Before we transact other business the Hon'ble Member will ask leave of the House to move the adjournment motion.

*Shri Syed Hasan* (Hyderabad City) : I beg leave to move "that the House be adjourned to discuss definite matter of urgent public importance of recent occurrence, namely,

> "That the H.S.C. Examination which has been postponed on the second day of its commencement for an indefinite period created a great sensation and chaos amongst the people of Hyderabad in general and the students in particular. But the Government is not looking into the matter seriously".

*Mr. Speaker :* Sub-rule (3) of Rule 71 says that 'After the member has asked for leave of the Assembly to move the motion, the Speaker shall read the motion to the Assembly and ask whether the member has the leave of the Assembly.'

QUESTION PROPOSED

*The Hon'ble Shri Phoolchand Gandhi* (Education Minister) *:* Mr. Speaker, Sir, I take an objection to the adjournment motion as it has lost its emergency. The examinations were postponed on 25th March, 1952, and, therefore, there is no emergency now, I take objection under Rule No. 71 (3).

*Mr. Speaker :* As objection has been taken, under the Rules, I will have to ask the Members who support the Motion to rise in their seats but before doing so, if the Hon'ble Minister concerned were to place all the facts before the House at this stage, we may not require much time for this purpose later on. Under the Rules, it is not obligatory, but after all, the matter has been delayed to some extent. The delay was due to other business in the House and, therefore, I do not attach much importance to this delay. The reason was something else. But, as this is a matter of public importance, if all the facts are placed before the House, then probably, the Hon'ble Member may not like to press his adjournment motion because it means a lot of time for that purpose.

*The Hon'ble Shri Phoolchand Gandhi :* Mr. Speaker, Sir, While abiding by the direction of the Chair, I may point out that the procedure laid down is that if there are 30 Members present to support the adjournment motion, then only the leave will be granted. I have no objection to explain the matter in detail in order to wean away the Hon'ble Member from pressing

the adjournment motion. But if the Hon'ble Member insists on moving this adjournment motion even after I explained, the same procedure will have to be adopted.

*Mr. Speaker :* Under Rule 71 (3) those in favour of this motion may rise in their seats.

*Shri V. D. Deshpande* (Ippaguda) ; Mr. Speaker, Sir, I would submit that some Hon'ble Members are waiting outside and so........

*The Hon'ble Shri Phoolchand Gandhi :* This cannot be allowed Sir.

*Mr. Speaker :* They should be in their places.

**Pause.**

Yes, there are more than 30. The Adjournment Motion will, therefore, be taken up at 3 p.m. for discussion.

Now, further discussion on the Motion for Address of Thanks, which is already before the House, will continue.

## General Discussion on the Motion for Address of Thanks to the Rajpramukh.

شری نرسنگ راؤ (کوا کرتی) - مسٹر اسپیکر سر - میں اس موشن کی تائید کے لئے کھڑا ھوا ھوں جسے کل ایک آنریبل ممبر نے ھاؤس کے اس جانب سے پیش کیا تھا - جس طرح دوسرے ڈیمو کریٹک کنٹریز ( Democratic Countries ) کا طریقہ ھے اسی طرح هز اکزالٹیڈ ھائی نس دی راج پرمکھہ نے اس ھاؤس کے افتتاح کے موقع پر معزز ارکان اسمبلی کو مخاطب کرتے ھوئے اپنا خطبہ پڑھا - اور اسکے جواب میں یہ شکریہ کی تحریک ھے - ھمیں یہ دیکھنا ھے کہ راج پرمکھہ کے اس خطبہ کا پوزیشن ( Position ) اور نیچر ( Nature ) کیا ھے - دستور کے لحاظ سے یہ امر مسلمہ ھے کہ کسی اسٹیٹ میں ھیڈ آف دی اسٹیٹ چاھے راج پرمکھہ ھو - گورنر ھو یا پریسیڈنٹ آف دی ری پبلک وہ وھاں کی اسمبلی یا پارلیمنٹ کے سامنے تقریر کرتا ھے - اڈریس پرونونسمنٹ آف گورنمنٹ پالیسی (Pronouncement of Government policy) ھوتا ھے - اس لحاظ سے اڈریس میں جو باتیں بیان کی جاتی ھیں انکی ذمہ داری راج پرمکھہ یا ھیڈ آف دی اسٹیٹ پر نہیں ھوتی بلکہ حکومت کے وزراء یا کیبینٹ پر ھوتی ھے اور وھی اسکی ذمہ دار ھوتی ھے - ھمارے جو پریولیجز ( Privileges ) اور حقوق ھیں انکے لحاظ سے ھمیں اسکا بھی حق ھے کہ راج پرمکھہ کے اڈریس پر اعتراضات کریں - لیکن اڈریس چونکہ پرونونسمنٹ آف گورنمنٹ پالیسی ھوتا ھے لہذا اعتراضات

بھی حکومت کی حدتک محدود ہونے چاھئیں ۔ بادشاہ یا راج پرمکھہ یا ھیڈ آف دی اسٹیٹ کی ذات پر اعتراضات نہیں کئے جاسکتے ۔ میں اس موقع پر ایک اتھارٹی کے الفاظ کوٹ ( Quote ) کرونگا :—

"The attempt to throw personal responsibility on the King is impossible and most undesirable. In the commons, the Speaker must decline to allow the King to be attacked."

"The persons to be attacked are obviously the Ministry" KEITH.

ھمیں اسکی پابندی کرنا ھے ۔ راج پرمکھہ کی ذات کو کھینچ کر نہیں لایا جاسکتا۔ شخصی اعتبار سے راج پرمکھہ کی پہلے ایک جداگانہ حیثیت تھی لیکن اب انکی دوسری حیثیت ھے ۔ پہلے راج پرمکھہ بادشاہ تھا ۔ بادشاھت کا تصور آپکو معلوم ھے کیا ھے ۔ " ظل اللہ "، " راجہ پراتیکشہ دیوتا ھے ( राजा प्रत्यक्ष देवता है ) "، " ڈیوائین رائیٹ آف کنگشپ ( Divine right of Kingship ) " یہ تصور تو اب ختم ھوچکا ۔ اب تو راج پرمکھہ کی حیثیت صرف ایک قانونی حیثیت ھے ۔ دستوری حیثیت ھے۔

"One dependent upon sanction of Legislature and so upon Parliament."

جب راج پرمکھہ کی حیثیت بادشاہ کی نہیں رھی اور کانسٹی ٹیوشن کے تحت آگئی تو ایسی صورت میں سابقہ اعمال کے مواخذے کا سوال باقی نہیں رھتا ۔ اس جانب کی پارٹی سے اور اس جانب کی پارٹی سے بھی سابق میں بہت سی باتیں ھوئی ھیں اور کافی جدوجہد بھی کی گئی ۔ لیکن وہ تو ایک انقلابی دور تھا ۔ ھندوستان اور حیدرآباد میں ایک بہت بڑا انقلاب آیا ۔ برٹش پیرامونٹسی ( British Paramountcy ) کا تصور ھندوستان سے چلا گیا ۔ انڈیا ری پبلک ( Republic ) بن گیا ۔ اسٹیٹس ھندوستان سے انٹیگریٹ ( Integrate ) ھوگئیں اور انڈیا کی جزولاینفک بن گئیں ۔ آج انکی حیثیت بالکل جدا ھے ۔ سابق میں ریولیوشن کی باتیں کی گئیں مگر ریولیوشن کے نسبت صحیح تصور یہ ھوسکتا ھے ۔

"Revolution must be ended quickly"

اس میں شک نہیں کہ انقلاب عوام کی بہبودی کےلئے ھوتا ھے ۔ لیکن اسکے اثرات کو جلد سے جلد ختم ھو جانا چاھئے ۔ انقلاب کا دور تو ختم ھوچکا ۔ انقلاب کے زمانے میں نظام کو تخت سے اتارنے کے بارے میں جو باتیں دوئیں انہیں اب کوٹ ( Quote ) کرنے کا موقع نہیں ۔ آج ریولیوشن ( Revolution ) کا زمانہ تو ختم ھوچکا۔ اور ھر ریولیوشن کے نتیجہ کے طور پر ایک کمپروما‌ئیز ( Compromise ) ھوا ھے۔ پالیٹکس میں ایسا ھوتا ھے ۔ صلح سمجھوتے اور کمپروما‌ئیز سیاست میں اپنا کافی مقام رکھتے ھیں ۔ انقلاب تو ھوتا ھے لیکن ھر وار ( War ) کے بعد پیس ( Peace ) ھونا لازمی ھے۔ چنانچہ اسی پیس اور کمپروما‌ئیز ( Compromise ) کے نتیجہ کے طور پر راج پرمکھہ کے انسٹی ٹیوشن ( Institution )

کو ۔ ن لیا گیا - راج پرمکھ نے ۲۶ - جنوری کو کانسٹی ٹیوشن سے
وفاداری کی حلف لیکر انڈین یونین کے ساتھ معاہدہ کیا - اور اس اسٹیٹ
کے انٹیگریشن ( Integration ) کو بھی تسلیم کرلیا - یہ سب باتیں
معاہدہ کے تحت ہوئیں -

دوسری چیز یہ کہ ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ ہمارا کلچر کیا ہے - ہمارے روایات -
سبھیتا ( सभ्यता ) سنسکرتی ( संस्कृति ) کیا ہے - ہماری سبھیتا اورہمارے
تمدن وکلچر کا تقاضہ وہی تھا جو ہوا - پرانے واقعات اور سابقہ ہسٹری ( History )
کو دھرا کر اسکی روشنی میں نئے حالات پر غور کرنا مناسب نہوگا - میں آپکے سامنے
شری راجہ رام چندر جی کی مثال پیش کرنا چاہتا ہوں - و بھیشن انکے پاس پناہ کے لئے
آئے کہ انہیں انکے بھائی سے بچایا جائے - رامچندر جی نے کہا کہ میں لنکا میں داخل
ہوکر راون کو قتل کردونگا - اور وبھیشن کو لنکا کا راجہ بناؤنگا - جب رامچندر جی سے
یہ سوال کیا گیا کہ اگر راون معافی چاہ لیں اور پناہ مانگیں تو آپ کیا کرینگے ؟ تو
رامچندر جی نے کہا میں راون کو اجودھیا کا راجہ بناونگا - اس طرح بخشش اور معافی
کی صفات آپکو ورثہ میں ملی ہیں - جو کچھ ہوا بھول جاؤ - فارگیو اینڈ فارگٹ
( Forgive and forget ) کی پالیسی پر ہمیں عمل کرکے اپنے بھوشیہ ( भविष्य ) کو
بہتر بنانا ہے - نظام کو راج پرمکھ کی حیثیت سے باقی رکھا گیا ہے - ہمیں آج راج پرمکھ
کی حیثیت سے انکے اڈریس پر غور کرنا ہے -

یہ کہا جاتا ہے کہ ریاست کو تقسیم کردیا جائے - اسکا شدید مطالبہ ہوتا ہے -
لیکن کیا آپ اسے بھول گئے کہ ملک کی تقسیم کے کیسے نتیجے دیکھنے میں آئے - ہمیں
ان تجربوں سے سبق لینا چاہئے - مثل مشہور ہے کہ جسکا منھ دودھ سے جل جاتا ہے
وہ چھانچ بھی پھونک پھونک کر پیتا ہے - تدبر کا تقاضہ یہ ہے کہ احتیاط سے قدم
اٹھایا جائے - زبان کے اعتبار سے تقسیم ضروری ہے لیکن اسکا بھی ایک وقت ہوتا ہے -
کیا آپ جانتے ہیں کہ ہمیں اس تقسیم سے کتنے سخت مسائل سے دو چار ہونا پڑیگا -
پراونشلزم ( Provincialism ) میجارٹی ( Majority ) مینارٹی ( Minority )
کمیونلزم ( Communalism ) کاسٹیزم ( Casteism ) لنگویزم ( Linguism )
اور شرنارتھیوں یا منتقلی کے یہ سب مسائل ایکدم کھڑے ہوجائینگے - شرنارتھیوں کے
ری ہیبلیٹیشن ( Rehabilitation ) کا جو مسئلہ آج پیدا ہوگیا ہے
اسے آج تک ہم پوری طرح سے حل نہیں کرسکے - شرنارتھی پریشان ہیں - ان حالات
میں ہمیں احتیاط سے قدم اٹھانا چاہئے - تدبر کا تقاضہ یہ ہے کہ جلدی نہ کریں -
جب وقت آئیگا خود بخود یہ سوال حل ہو جائیگا - جب مدراس ، بمبئی ، سی پی میسور
ان سب میں یہ مسئلہ زیر غور آئیگا اس وقت حیدرآباد کی تقسیم پر بھی خود بخود غور
ہوگا - اسوقت ہمارے سامنے جو پرابلمس ( Problems ) ہیں پہلے انہیں حل کرنے
کی کوشش کرنی چاہئے - انہیں باقی رکھتے ہوئے مزید پرابلمس (Problems) کریٹ

( Create ) کرنا دانشمندی نہیں - میں جس چیز پر زیادہ زور دینا چاہتا ہوں وہ یہ ہے کہ یہاں بہت سی پارٹیاں جمع ہیں ایک پارٹی میجارٹی میں ہے - ایک مینارٹی میں ہے جو مینارٹی میں ہے اس میں بھی کئی پارٹیاں ہیں - لیکن میرا خیال یہ ہے کہ یہ سب پارٹیاں اسٹیٹ کی جنتا کی بھلائی اور بہبودی کے لئے آئی ہیں - میں کہونگا کہ کل کی فلاح و بہبود سامنے رکھیں - ہم یہاں کسی سکشن ( Section ) یا کمیونٹی ( Community ) کو ریپریزنٹ ( Represent ) کرنے نہیں آئے ہیں - اگر یہ تصور کیا جائے کہ ہم محض زمینداروں کی نمایندگی کےلئے آئے ہیں تو یہ صحیح تصور نہوگا - ہم سب ایک تصور کےتحت یہاں جمع ہوئے ہیں - ہم سب کو ایک مقصد سامنے رکھکر سوچنا چاہئے کہ ہمارے ویوز ( Views ) کیا ہونے چاہئیں - اڈمنڈ برک نے کہا تھا کہ -

> " Parliament is not a congress of ambassadors from different and hostile interests ; which interests each must maintain, as an agent and advocate, against other agents and advocates ; but Parliament is a deliberative assembly of one nation, with one interest, that of the whole, where, not local purposes, not local prejudices ought to guide, but the general good, resulting from the general reason of the whole. You choose a member indeed ; but when you have chosen him, he is not a member of the Bristol, but he is a member of Parliament".
>
> —Edmond Burke.

ہمیں اس حیثیت سے نہیں غور کرنا چاہئے کہ ہم کلوا کرتی کے نمائندہ ہیں یا حضورنگر کے یا بودھن کے یا کسی اور جگہ کے - ہم سب اس اسمبلی کے ممبر ہیں ہمیں کل کے انٹرسٹ ( Interest ) کو سامنے رکھنا ہے - راج پرمکھہ نے اپنے اڈریس میں لینڈریفارمس ( Land reforms ) ٹیننسی ریفارمس (Tenancy Reforms) ان امپلائیمنٹ ( Unemployment ) فائیوایرپلان ( Five Year Plan ) اور بہت سی باتوں کی طرف توجہ دلائی - اس میں بہت سے امور آگئے جو "کل" سے تعلق رکھنے والے ہیں - ممکن ہے کہ اس بارے میں نقاط نظر جدا جدا ہوں لیکن نصب العین ایک ہونا چاہئے - اگر ہم اس طریقہ سے کام کریں تو مسائل آسانی کے ساتھ حل ہوسکتے ہیں - آج ملک کا اہم مسئلہ کیا ہے ؟ کہا جاتا ہے کہ فیوڈلزم ( Feudalism ) کو ختم کرنا ہے - میں کہونگا کہ فیوڈلیزم کو ختم ہوئے پون سو سال ہوگئے - پہلے ہمیں یہ سمجھ لینا چاہئے کہ فیوڈلیزم کیا ہے ؟ حیدرآباد میں اگر درحقیقت فیوڈلزم ہے اور اسے ثابت کردیا جائے تو میں ادھر سے اس طرف آجاتا ہوں - حقیقت یہ ہے کہ اب صرف فیوڈلزم کے آثار باقی ہیں - جو آثار قدیمہ کی حیثیت رکھتے ہیں - آپ کسی گاؤں میں جاتے ہیں تو وہاں ' برج ، گڑھی فصیل وغیرہ دیکھتے ہیں - یہ کیا ہیں یہ سب صرف آثار ہیں جو باقی رہ گئے ہیں - بھونگیر میں قلعہ ہے - گولکنڈہ کا قلعہ ہے - میدک میں قلعہ ہے دولت آباد میں ہے - ایسے ۴۰-۵۰ قلعہ ہیں یہ سب جاگیر دارانہ دور کی یادگاریں ہیں - دیشپانڈے صاحب بھی

ایک ایسی ھی یادگار ھیں - ایسی بہت سی یادگاریں ھیں - کیا آپ ان یادگاروں کو بھی مٹا دینا چاھتے ھیں - میں ایک اتھارٹی کے الفاظ آپکے سامنے رکھنا چاھتا ھوں -

کل میں ویبسٹر کی ڈکشنری میں فیف ( Fief ) کے معنے دیکھ رھا تھا اسکے معنے ھیں :-

*Fief* : A compound word consisting of fee and a word. I do not understand (Dr. WEBSTER).

*Fee* : Cattle, from the use of cattle in transferring property. It signified goods, substance in general and a reward of compensation for services.

فیوڈلزم کا مطلب ھوا :-

The leading features of feudalism in its fully developed form are the system of vassage and the institution of the fief.

جاگیردارانہ نظام اس طرح قایم ھوا کہ بادشاہ نے اپنی مدد کے لئے کچھ لوگوں کو مواضعات اور زمینات دیکر انہیں اسکا پابند کیا کہ وہ اپنے تحت فوج رکھیں - لشکر رکھیں اور ضرورت کے وقت بادشاہ کی سروس ( Service ) کریں اور فوج سے مدد دیں - اس مقصد کے تحت لاکھوں ایکر زمینات تقسیم کئے گئے - آھستہ آھستہ زمانہ کے حالات بدلتے گئے - سنہ ۱۸۵۳ع میں سالار جنگ اول نے جاگیروں کو ختم کردیا - اسکے ساتھ لشکروں کو رکھنے کا طریقہ ختم ھوگیا - جاگیرداریوں زمینداریوں اور منے واریوں کا خاتمہ ھوگیا - یہ سب ختم ھوگئے البتہ انہیں صرف پولٹیکل پنشنرس کی حیثیت سے باقی رکھدیا گیا - یہ ایک سیاسی مصلحت تھی جو وقت کا تقاضہ تھا -

اسطرح اب جو کچھ ھے فیوڈلزم نہیں - فیوڈ لزم کے آثار ھیں - ھوسکتا ھے کہ فیوڈل زمانہ کی کچھ باتیں ھوں - فیوڈلسٹک مینٹالٹی ( Feudalistic mentality ) ھو - لیکن یہ نہیں کہا جا سکتا کہ یہ فیوڈل ایج ( Feudal Age ) ھے -

یہ کہا گیا کہ ھم کو انقلاب اور وار کا حق ھے - ڈفنس آف لبرٹی اور فیوڈلزم کے خاتمہ کے لئے بغاوت کا بھی حق ھے ( Right of war in defence of liberty ) اس سلسلہ میں بھولا بھائی دیسائی کا نام کوٹ ( Quote ) کیاجاتا ھے - لیکن میں کہونگا کہ یہ کوٹیشن ( Quotation ) یہاں کے لئے مناسب نہیں ھوسکتا وہ جس اسمبلی کے رکن تھے وہ تاج برطانیہ اور وائیسرائے کی اسمبلی تھی - جسے ساورن رائیٹس ( Sovereign rights ) حاصل نہیں تھے - بھولا بھائی نے جو واک اوٹ کیا تھا وہ یہاں کوٹ ( Quote ) نہیں ھوسکتا - بھولا بھائی دیسائی کا واک آوٹ کرنا ان حالات کے تحت درست تھا - بھولا بھائی دیسائی کی مثال دیکر اور انکی تقلید میں واک آوٹ کرنیکی تمثیل نامناسب ھے ، ممکن ھے آپ پنڈت جواھر لال نہرو کے

واک آوٹ کی مثال بھی دیں - آپ رائیٹ آف وار ( Right of war ) کہتے ھیں - میں بتاؤں اس کے بارے میں پروفیسر برٹرنڈ رسل کیا کہتا ھے۔

" This philosohpy, like all other forms of anarchism, inevitably leads to the despotic Government of the most successful 'hero'. And when his tyranny is established, he will suppress in others the self-assertive ethic by which he has risen to power" B. RUSSEL.

ھمارے سامنے کئی مثالیں ھیں - ھمنے ھٹلر کو دیکھ لیا - مسولینی کو دیکھلیا - معاف کریں اگر میں یہ سوال کروں کہ ایسٹرن یورپ ( Eastern Europe ) میں کیا ھورھا ھے۔ رشیا ( Russia ) میں کیا ھورھا ھے۔ اگر ان باتوں کو ھم تسلیم کریں تو میں سمجھتا ھوں کہ موسٹ ڈسپاٹک ( Most despotic ) گورنمنٹ پاور ( Power ) میں آجائے گی - فنڈ امنٹل لبرٹی ( Fundamental liberty ) قائم نہیں رھیگی - لہذا ھمیں سوچ سمجھکر چلنا چاھئیے - غلط فہمی میں مبتلا نہ رھنا چاھئیے - آپ کے مسائل کیا ھیں - لینڈ پرابلم ( Land problem ) ھے۔ بیروزگاری ھے - ھمارے اصلی دشمن کون ھیں ھم اچھی طرح محسوس کرتے ھیں - ھمارے اصلی دشمن باھر نہیں ھیں - ملک ھی میں ھیں - پاورٹی ( Poverty ) ھنگر ( Hunger ) ان امپلائیمنٹ ( Unemployment ) ال لٹریسی ( Illiteracy ) ڈسیز ز ( Diseases ) - پہلے ھمیں ان دشمنوں کا مقابلہ کرنا ھے۔ ملک سے پہلے ان دشمنوں کو بھگانا ھمارا پہلا فرض ھے۔ ظاھر ھے ان مسئلوں کے بارے میں کسی کو اختلاف نہیں ھو سکتا - دو رائیں نہیں ھو سکتیں - ھم سب متفق ھوسکتے ھیں - سوائے اسکے کہ الگ الگ سوچتے رھیں - اور ظاھر ھے ان صدیوں کی پرانی بیماریوں کو فوراً تو دور نہیں کیا جاسکتا اس کے لئے ٹائم لگے گا - اسی کے پیش نظر ھمارے لئے پانچسالہ پلان تیار کیا گیا ھے۔ خود رشیا ( Russia ) نے بھی تو پہلے پانچسالہ پلان بنایا - فسٹ فائیو ایر پلان ( First Five Year Plan ) اس کے بعد سیکنڈ فائیو ایر پلان ( Second Five Year Plan ) اور تھرڈ فائیو ایر پلان ( Third Five Year Plan ) عمل میں لائے گئے - اسی طرح پلان آتے ھیں - اپنی بات پر اڑے رھنا اور بات ھے - کمپرومائز ( Compromise ) سے مسائل حل ھوتے ھیں - کسی پلان کو پلان کے طور پر چلائیں تو اسٹانڈرڈ آف لائیف ( Standard of Life ) بڑھ سکتا ھے - اب ھمارے سامنے ایک فائیو ایر پلان ( Five Year Plan ) آیا ھے۔ جس میں لیانڈ ریفارمس بھی ھیں - یہ آل انڈیا پلان ھے جو حیدر آباد پر بھی لاگو ھے۔ مجھے شکایت اس بات کی ھے کہ جب یہ پلان لایا گیا تو لوگوں نے اس جوش و خروش کا اظہار نہیں کیا جو ایک نیشنل پلان کے تعلق سے ھونا چاھئیے تھا - اس کی ذمہ داری بہت سے لوگوں پر ھوسکتی ھے - بہر حال میں یہ کہونگا کہ اس پانچسالہ پلان کو پہلے عمل میں لائیں تو آسانی کے ساتھ آگے قدم بڑھاسکتے ھیں - پہلے پانچسال دوسرے پانچسال اور تیسرے پانچسال میں وہ بہت سی باتیں

حاصل کری جاسکتی هیں جو دوسرے متمدن ملک کو حاصل هیں - محض اعتراضات کردینے سے که یہاں کا فلاں جزو یساہے ویساہے یا یه فیوڈل هے کہنے سے مقصد حاصل نہیں هوتا -

تلنگانه کا مسئله بار بار دهرایا جاتاهے- میں بھی تلنگانه کا هوں - تلنگانه میں نلگنڈہ اور ورنگل کوکافی اچھالا گیا - تلنگانے کے مسائل کیا هیں؟ کہاگیا که تلنگانه کا مسئله لینڈ ( Land ) کا هے- لیکن میں پوچھتا هوں که کیا یه مسئله صرف تلنگانه کی حد تک هی مخصوص هے- سب اضلاع کی حالت تقریبا یکساں هے- میں آپکو فیگرس ( Figures ) سے یه بتلاوں گا که یه کیسے هے - نلگنڈہ کا ٹوٹل کلٹیویٹیڈ ایریا ( Total cultivated Area ) ۱۱ لاکھ ۵ هزار ایکڑ هے - اس میں سے ۲ لاکھ ۲۱ هزار ایکڑ وهاں کے ٹیننٹس کے قبضه میں هیں - ٹیننٹس کی تعداد ( ۳۵۵۳۲ ) هے - ورنگل کا ٹوٹل کلٹیویٹیڈ ایریا (Total cultivated Area) (۵۰۰۳۰۰) ایکڑهے- جس میں سے ایک لاکھ ۶۴ هزار ایکڑ ٹیننٹس کے قبضه میں هیں- ٹیننٹس کی تعداد(۲۹۰۰۳۸۸)هے- اب آپ مرهٹواڑی کو لیجئیے - عثمان آباد کا ٹوٹل کلٹیویٹیڈ ایریا (۵۶۶۲۳۸) ایکڑهے اس میں ٹیننٹس کے قبضه میں ۵ لاکھ ۲ سو آٹھ ایکڑهے- ٹیننٹس کی تعداد ۵ لاکھ ۲۹ هزار ۸۰ هے - یه فیگرس بتاتے هیں که وهاں پر بھی لینڈ لارڈیزم ( Land-lordism ) اتنا هی هے- تلنگانے کی بیدخلیوں کا ذکر کیا گیا هے لیکن میں یه کہوں گا که تلنگانے کے مقابله میں یه کیفیت مرهٹواڑے میں زیادہ هے - تلنگانه کو جو جھنڈے پر چڑھادیا گیا هے اس کی خاص وجه هے- درحقیقت تلنگانے اور مرهٹواڑے کا مسئله الگ نہیں هے- ایک زمانه تھا جبکه حیدرآباد اسٹیٹ کی آبادی بہت کم تھی - اس وقت حیدرآباد کی آبادی ایک کروڑ ۸۰ لاکھ هے- سنه ۱۸۸۵ میں جبکه پہلی مرتبه مردم شماری هوئی تھی حیدرآباد کی آبادی ۹۰ لاکھ تھی اسوقت صورت یه تھی که جسطرف دیکھئیے جنگل هی جنگل هیں- کئی مقامات بے چراغ هیں - کاشتکار بہت کم هیں اراضیات بنجر پڑی هوئی هیں - اسوقت کے حکمرانوں نے انہیں آباد کرنے کے لئیے یه حل نکالا که لوگوں کو آبادکاری کے لئیے آمادہ کریں- کئی مراعات عطاء کی گئیں- مقصد یه تھا که کسی طرح بھی هو یه علاقے آباد هوجائیں چنانچه ورنگل اور نلگنڈہ میں بھی یہی هوا - اسطرح سنه ۱۸۸۱ میں ان حالات کے تحت اجارہ داریاں عمل میں آئیں - جو ایک قسم کا فیوڈیلیزم تھا - سنه ۱۸۸۱ میں اس زمانے کے حکمرانوں کی نظر میں افتادہ اراضیات کو زیر کاشت لانے کے لئیے یه لیانڈ ریفارمس ضروری تھے - چنانچه انہوں نے لوگوں کو اس پر مجبور اور آمادہ کیا که وہ زمینوں کو اجارے پرلیں اور وهاں آباد هوں- اسطرح مقطعے اور بالمقطعه کا وجود عمل میں آیا - آج جو ٹیننسی ریفارمس آرهے هیں ان کے ذریعه سابقه طریقه کی اصلاح کی جارهی هے بهرحال تلنگانه مرهٹواڑہ اور کرناٹک کے مسائل جداگانه نہیں سب یکساں هیں - لینڈ امپروومنٹ کے بارے میں چند خیالات کا اظهار کرنا چاهتا هوں اس کے معنی واضح هیں اس کے ذریعه اریگیشن

( Irrigation ) کے انتظامات بڑھائے جائیں گے - مینور ( Manure )
اور سیڈس ( Seeds ) کی سپلائی کا انتظام کیا جائےگا - اگر یکلچر کے لئیے اچھے
اسپلیمنٹس ( Implements ) فراہم کئیے جائیں گے - پراجکٹس کی تعداد میں
اضافہ کیا جائےگا - انہی ریفارمس میں زمین کی ملکیت کا مسئلہ بھی شامل ہے۔

حیدر آباد اسٹیٹ میں ۱۸ لاکھ لینڈ ہولڈرس (Land-holders) ہیں اور سات
لاکھ ٹیننٹس - جملہ تعداد ۲۰ لاکھ ہوتی ہے۔ ان ریفارمس کے ذریعہ ظاہر ہے کہ منافعوں
پر زندگی بسر کرنے والے زمیندار ختم ہوجائیں گے - یہ مانگ درست ہے کہ بے زمین
لوگوں کو زمین دیجائے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ جو لوگ زمین رکھتے ہیں انہیں
بے زمین بنادیا جائے - ہماری پوری قابل کاشت زمین ۳ کروڑ ۲۰ لاکھ ایکڑ ہے اگر
اسکو ۲۰ لاکھ لوگوں پر تقسیم کریں تو آپ اندازہ لگاسکتے ہیں کہ ہماری اکنامک
ہولڈنگ کیا ہوگی - میں اس موقع پر کلکٹیو فارمنگ ( Collective farming )
کے مسئلہ پر بحث کرنا نہیں چاہتا اس لئیے کہ یہ اس کا موقع نہیں ہے۔ مگر آپ اوپر کے
اعداد سے یہ اندازہ لگاسکتے ہیں کہ فی کس کتنی اراضی تقسیم ہوسکتی ہے۔

اب بیروزگاری کے تعلق سے میں عرض کرونگا - بہت سے احباب نے اس مسئلہ پر
اپنے خیالات کا اظہار کیا ہے میں انہیں ریپیٹ ( Repeat ) نہیں کرونگا - بیروزگاری
جیسا کہ میں نے پہلے کہا ہمارے پانچ دشمنوں میں سے ایک ہے۔ اس مسئلہ کا حل
نہایت ضروری ہے۔ اسے دور کرنے کے لئیے ایک پلان بنا کر ہمیں روبہ عمل لانا ہوگا
ملک کی زراعت کو بڑھا کر بھی ایک حد تک اس مسئلہ کو حل کیا جاسکتا ہے۔ راج پرمکھ
نے اپنے اڈریس میں ہمیں توجہ دلائی ہے کہ ایک پلان مرتب کیا جا کر ہمارے
ریسورسز (Resources) بڑھائے جائیں - انڈسٹریز کو ترقی دی جائے تاکہ بیروزگاری
دور ہوسکے - راج پر مکھ کے اڈریس کے بارے میں کئی باتیں کہی گئیں - میں یہ
پوچھتا ہوں کہ راج پر مکھ کے اڈریس کی ذمہ داری کس پر عاید ہوتی ہے۔ میں نے کہا
ہے کہ وزراء اس کے ذمہ دار ہیں - منسٹری اس کی ذمہ دار ہے - آپ کو جو کچھ بھی
کہنا ہے۔ وہ انہی سے کہہ سکتے ہیں - راج پر مکھ سے نہیں کہہ سکتے - آپ کی
کیبینٹ ( Cabinet ) رسپانسبل کیبینٹ ( Responsible Cabinet ) ہے۔
کیبینٹ گورنمنٹ کوئی آسان بات نہیں - اس کی ذمہ داریاں بہت زیادہ ہیں - میں یہاں
تفصیل میں گئیے بغیر اتنا بتادینا چاہتا ہوں کہ کیبینٹ کیا ہے۔ اس لئیے کہ اگر اسکو
محسوس کیا جائے تو میں سمجھتا ہوں ہمارے بہت سے مسئلے حل ہو سکتے ہیں -

"The keystone of the Cabinet arch is the Prime Minister. He is central to its formation, central to its life and central to its death........."

Prof. LASKI.

اس کا سارا دارومدار آپ کے چیف منسٹر پر ہے۔ اگر آپ کا یہ مرکز ٹھیک رہے

تو کیبینٹ سسٹم کامیاب رہے گا - پروفیسر لاسکی اس بارے میں کہتا ہے کہ -

"That is not to say that he is its master, but less than an autocrat".

Prof. LASKI.

**مسٹر اسپیکر** - ۲۰ منٹ ہوچکے ہیں میں آنریبل ممبر کی توجہ وقت کی جانب مبذول کرانا چاہتا ہوں -

**شری نرسنگ راؤ** - میں پانچ سات منٹ میں اپنی تقریر ختم کردونگا - سنہ ۱۸۵۷ ور سنہ ۱۹۴۷ع حیدرآباد کی تاریخ میں بہت اہمیت رکھتے ہیں سنہ ۱۸۵۷ میں دھلی میں ایک نئی گورنمنٹ آئی اور حیدرآباد کی سیاست بھی بدلی - اسی طرح سنہ ۱۹۴۷ میں دھلی میں ڈیمو کریٹک گورنمنٹ آئی اور اسکا اثر یہاں بھی پڑا - اس وقت بھی حیدرآباد میں اڈوائیزرتھا اور آج بھی یہی حال ہے - ہم تاریخ کو نہیں بھلا سکتے - اوس زمانے میں سر سالار جنگ اول نے کانسٹی ٹیوشنل گورنمنٹ (Constitutional Government) کو کامیابی کے ساتھ قایم کیا - اس زمانے میں فیوڈل لارڈز ( Feudal Lords ) نے بغاوت کی لیکن اسے دبا کر انہوں نے کانسٹی ٹیوشنل گورنمنٹ بہتر پیمانے پر قایم کی آج موجودہ دور میں فل ڈیمو کریٹک گورنمنٹ قایم کرنا اور اڈمنسٹریشن کی اصلاح کرنا ہمارے کیبینٹ ممبروں کا کام ہے - ھسٹری میں یہ بات بہت اہمیت رکھتی ہے کہ اس زمانے میں بادشاہ بچہ تھا - اس زمانے میں بادشاہ بچے سے بڑا ہے - بوڑھا ہے - کیبینٹ کو پورے طور پر آزادیاں حاصل ہیں - کیبینٹ اچھی طرح سے حکومت چلاسکتی ہے - اوس پلان کو روبہ عمل لایا جاسکتا ہے جسکا راج پرمکھہ نے اپنی اسپیچ میں ذکر کیا ہے - ہمارے سامنے بہت سے مسائل ہیں - ہمیں ان ٹچیبلیٹی (Untouchability) کو دور کرنا ہے - یہ ہمارے سماج پر ایک بدنما داغ ہے - ہمیں صحیح معنی میں سیکولر گورنمنٹ قایم کرنا ہے - ہر شخص کے دماغ میں ہمیں یہ خیال بٹھانا ہے کہ یہ ہماری سیکولر حکومت ہے - کسی کمیونیٹی (Community) یا ریلیجن (Religion) کا کوئی امتیاز پیدا نہونے دینا آپ کا کام ہے -

معافی چاہتا ہوں کہ میں نے ہاؤس کا زیادہ وقت لیا - میں اور ایک مرتبہ ہاؤس کا شکریہ ادا کرتا ہوں اور ان چند خیالات کے ساتھ اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

**شری جی - راجہ رام (آرمور)** - مسٹر اسپیکرسر - راج پرمکھہ کا اڈریس آج پبلک نمائندوں کے سامنے بحث کےلئے آیا ہے - یہ اڈریس کئی پہلوؤں اور کئی چیزوں کا لحاظ رکھتے ہوئے کافی اہمیت کا حامل ہے - اہمیت کا حامل اس لئے نہیں ہے کہ ملک کے مسائل کی چھان بین کرکے انکا حل تلاش کرنے کی کوشش کی گئی ہے بلکہ ہم اہمیت کا حامل اس لئے قرار دیرہے ہیں کہ ہماری ریاست کے جو حالات پچھلے دور میں رہے ہیں اور جو حالات آج ہیں انکا صحیح طور پر جایزہ نہیں لیا گیا ہے - تقریبا سات سو سال کی مطلق العنانی اور شخصی حکومت نے محض اپنے عیش و عشرت کی خاطر سماج کے

ساتھ غلاموں کا سابرتاو کیا - اس دور سے ہم ایک نئے دور میں داخل ہوئے ہیں ایسا دور جس میں عوام کو اپنی قسمتوں کے بنانے یا بگاڑنے کا موقع ہے - ضرورت تھی کہ ریاست کے مسائل کا بنیادی طور پر جایزہ لیا جاتا اور اس کےلئے ایک ریڈیکل پالیسی (Radical policy) کو ہم آگے لاتے مگر سارے اڈریس میں گورنمنٹ نے جن جن مسائل کو جس طور پر حل کرنیکی کوشش کی ہے اسکو آج حیدرآباد کا معمولی آدمی بھی دیکھے تو مایوسی سے اپنی گردن جھکالیگا - کیونکہ آج حیدرآباد کا ہر آدمی اور وہ سارے لوگ جنھوں نے نظام کی شخصی حکومت اور بربریت کو ختم کرنے کےلئے اپنے آپکو عوام کے جھنڈے تلے جمع کیا تھا اور اسوقت عوام نے جس یکجہتی کا ثبوت اور اپنی دولت اور جان کا جو بلیدان دیا تھا وہ اسلئے نہیں دیا تھا کہ نظام اور نظام کے ساتھیوں کو بدلکر چند سفید ٹوپی والوں کو منسٹری دیدیجائے - عوام کا منشاء صرف نظام کو ہٹانا نہیں تھا بلکہ انہوں نے جو جدوجہد کی تھی اسکی وجہ عوام کے سامنے دوسری تھی - جو شاندار نقاط نظر عوام کے سامنے تھے جو تصور عوام رکھتے تھے وہ یہ تھا کہ جمہوری حکوست قایم ہوتے ہی عوام کے سارے مشکلات کے دروازے بند ہو جائینگے - عوام کے دکھ درد ختم ہو جائینگے - اب غریب ننگے نہ رہینگے - انکے بال بچوں کی خاطر خواہ تعلیم ہوسکے گی اور وہ یہ بھی سمجھ رہے تھے کہ دوسروں کے برابر ترقی کا انہیں بھی موقع ملیگا - اس جذبہ نے انکی آزادی کے جوش و خروش کو آگے بڑھایا اور انہوں نے نہ صرف ویرتا کے ساتھ ہمارا ساتھ دیا بلکہ ایسے کارنامے انجام دئے کہ آزادی کی جدوجہد میں انکا نام یادگار رہیگا - یہ سب کچھ ہونے کے بعد آج پولیس ایکشن ہوکر تین سال کا عرصہ ہوچکا لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ آج نہ تو کسان مزدور - متوسط طبقہ اور نہ چھوٹے درجے کا طبقہ حکومت سے خوش ہے - کسان کی بھوک زمین کے لئے اسی طرح باقی ہے - مکان کا مسئلہ حل نہیں ہوا - کپڑے کا مسئلہ جوں کا توں ہے - سارے مسائل ویسے ہی دھرے ہیں - بیروزگاری کا مسئلہ دن بدن بڑھ رہا ہے - اور اتنا بڑھ رہا ہے کہ اگر فوری طور پر اسکے حل کی کوشش نہ کی جائے تو ممکن ہے سماج میں یہ کئی خرابیاں پیدا کردے - ضرورت اسبات کی تھی کہ آزادی کے حصول کے بعد حیدرآباد کے مسائل کی بنیادی طور پر چھان بین کی جاتی اوراسکی روشنی میں کوئی ریڈیکل سولیوشن (Radical Solution) رکھا جاتا اور ایسے حالات پیدا کئے جاتے جن سے وہ مردنی دور ہو جاتی جو آج عوام میں پائی جاتی ہے - کوئی ملک اسوقت تک ترقی نہیں کرسکتا جبتک کہ اسے عوام کا تعاون حاصل نہو - ان تمام مسائل کو سامنے رکھکر آج عوام کی آنکھوں میں دھول نہیں جھونکی جاسکتی - حل کے قابل اتنے مسائل رکھتے ہوئے قدرت سے گلہ کرنا یا ان سوشیل الیمنٹس (Unsocial elements) کے نام پر انہیں ٹال دینے کی کوشش کرنا مشکلات کا صحیح حل نہیں ہے - آج حیدرآباد کو آزادی حاصل ہوئے تین سال ہوگئے - ہم عوام کے نمائندوں کی حیثیت سے اس آشا کولئے ہوئے جمع ہوئے تھے کہ ہمارے مسائل حل

ھونگے - مسائل کا پورے طور پر جائزہ لیکر انہیں حل کرنیکی کوشش کی جائیگی - لیکن
جب ہم اس اڈریس کی طرف دیکھتے ہیں تو ہمیں اس میں اپنی امیدوں کے مطابق
کوئی چیز نظر نہیں آتی - سب سے پہلے میں ٹریژری بنچس ( Treasury Benches) کی
توجہ پری پولیس ایکشن ڈیز (Pre-police Action Days) کی طرف مبذول کرانا چاہتا ہوں
کیونکہ میں اور میرے ساتھیوں کو اس کا فخر ہے کہ ہم نے جنگ آزادی میں آپکے
ساتھ کافی حصہ لیا ہے - ہم اور آپ دونوں نے ملکر ہر قسم کی کوشش کی کہ نظام کی
حکومت کو ختم کریں اور حیدرآباد کی قسمت بنانے یا حیدرآباد کی بھوشیہ بنانیکا پورا
ادھیکار جنتا کو حاصل ہو - ہمیں وہ حق ستمبر ۱۹۴۸ ع کو حاصل ھوگیا - اس میں
شک نہیں کہ پولیس ایکشن کے پہلے گاؤں گاؤں میں دہشت و خوف کی ایک لہر پائی
جاتی تھی لیکن آج وہ دن بھی ختم ھوگئے - حیدرآباد کی کانگریس نے پہلی بار اپنی بیٹھک
کی تھی - مجھے یاد ہے اس وقت کے کانگریس کے صدر جبکہ وہ پیرول پر جیل سے رہا
ھوکر سرحدات کا دورہ کر رہے تھے اور سرحدات پر آزادی کےلئے لڑنے والے نوجوان
ویروں سے ملے تھے میں اسوقت بجواڑے میں تھا انکے الفاظ مجھے یاد ھیں - انہوں
نے کہا تھا کہ حیدرآباد کا معاملہ جس کےلئے آج یہ جنگ کی جا رہی ہے وہ کسی آدمی
یا ایک خاندان یا کسی حکومت کو ھٹانے کے مقصد سے نہیں بلکہ پیوپلس ساورنٹی
( People's Sovereignty ) منوانے کیلئے ہے -

" ساورنٹی رسٹس وتھہ دی کنگ ،، یا " ساورنٹی رسٹس وتھہ دی پیوپل ،،
' Sovereignty rests with the King or rests with the people '
آج اس کا تصفیہ ھوچکا ہے اور مان لیا گیا کہ ساورنٹی رسٹس وتھہ دی پیوپل
(Sovereignty rests with the people) انہوں نے کہا تھا کہ آزادی ملنے کے بعد
حیدرآباد میں مجلس دستور ساز بنائی جائیگی اور اس مجلس کو حیدرآباد کے بھوشیہ کے طے
کرنے کا پورا پورا ادھیکار رہیگا اور جبتک ایسا نہو ہماری آزادی کی لڑائی ختم نہوگی
پولیس ایکشن ھوا مجھے یاد ہے آپکے سشن میں یہ رزولیوشن پاس کیا گیا تھا - آپ ھی
نے اسکی خوب چرچہ کرکے تالیوں کی گونج میں اسے پاس کیا تھا - میں یہاں ناگپور کے
رزولیوشن کی طرف آپکو متوجہ کرنا نہیں چاھتا - پولیس ایکشن کے بعد پرتاب گیر جی کی
کوٹھی میں حیدرآباد کانگریس کمیٹی نے جو رزولیوشن منظور کیا اس میں بھی
اسی خیال کا اظہار کیا گیا تھا لیکن اب میں سمجھنے سے قاصر ھونکہ آزادی کی جدوجہد
کے زمانے کے صدر اور آزادی کے بعد کے صدر صاحب میں کیا تبدیلی ھوگئی - اسکے
بعد نظام آباد کانگریس آیا وھاں کی قرار داد تفصیلی طور پر میں آپکو یاد دلانا نہیں چاھتا -
اگر آپ ان قرار دادوں کو بھول سکتے ھیں - ان خیالات کو بھول سکتے ھیں جنکے تحت یہ
قرار داد یں پاس کی گئی تھیں تو میں سمجھتا ھوں کہ آپ کےلئے یہ بھی نا ممکن نہیں
کہ جنتا سے کئے ھوئے وعدوں کو بھول جائیں - نہ صرف یہ بلکہ جنتا کو بھی بھلادیں -
اور جب آپ جنتا کو بھول گئے تو میں کہونگا کہ آپکو حکومت کرنے کا کوئی ادھیکار

نہیں ۔ اگر آپ آج جنتا کو بھلا دیں تو میں پوچھتا ہوں کہ الکشن کے زمانے میں آپ نے یہ ڈھونگ کیوں رچایا تھا ۔ آپ نے کیوں وعدہ کیا تھا کہ نظام کو معزول کرکے رہینگے ۔ جنتا آپکے اس وعدے سے خوش تھی کیونکہ یہ ہستی نہ صرف انکی جانوں کےلئے اور انکی روایات کےلئے خطرے کا باعث تھی بلکہ ہندوستان کی آزادی کو بھی اس سے خطرہ لگ گیا تھا اور بالاخر ایک جنگ بھی ہوگئی تھی ۔اس جنگ کو کوئی آدمی بھلا نہیں سکتا ۔ ایک معزز دوست نے فرمایا کہ " فارگیو اینڈ فارگٹ ( Forgive and forget ) ۔کوئی صاحب کانسٹی ٹیوشن کے کوٹیشنس (Quotations ) پیش کرتے ہیں لیکن میں بلا خوف پوچھونگا کہ جب نظام کو معاف کرسکتے ہیں تو قاسم رضوی اور اسکے ساتھیوں کو بھی معاف کرنا چاہئے ۔ میں یہ جانتا ہوں کہ حیدرآباد میں نظام کے اشاروں کے بغیر کوئی کام نہیں ہوتا تھا ۔

ہم نے عوام سے سالملی ( Solemnly ) وعدہ کیا تھا کہ ہمارے سارے دکھوں کا جو ذمہ دار ہے اسے نکالکر رہینگے ۔ اسی بناء پر ہم لڑے اور آج اس ہاؤز میں موجود ہیں ۔ ہمنے جو واک اوٹ کیا اسکے متعلق چند آنریبل ممبرس نے فرمایا کہ وہ کانسٹی ٹیوشن کے خلاف تھا ۔ میں کہونگا کہ بیشک ہمنے کانسٹی ٹیوشن کے فیتھہ ( Faith ) کو افرم ( Affirm ) کیا ہے۔ ہم کانسٹی ٹیوشن کو مانتے ہیں ۔ اسکی خلاف ورزی کا کوئی سوال نہیں لیکن اسکے معنی یہ نہیں کہ ہم جنتا کی ول ( Will ) کو نظر انداز کردیں ۔ بلکہ میں یہ کہونگا کہ جنتا کی جو خواھشات ہیں وہ اس کانسٹی ٹیوشن سے بھی کبھی کبھی بالاتر ہوتی ہیں۔ ہم نے جنتا کی خواھشات کے لحاظ سے واک اوٹ کیا ہے ۔ اس لحاظ سے نہیں کہ وہ ریاست کے کانسٹی ٹیوشنل ہیڈ ( Constitutional Head ) ہیں بلکہ ہمنے واک اوٹ نظام کے خلاف کیا ۔ یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ یہ دونوں حیثیتیں جدا جدا نہیں ہیں۔ ہمنے بار بارکہا ہے کہ بنیادی طور پر پالیسی کے لحاظ سے ہم راج پرمکھہ کے انسٹی ٹیوشن کو نہیں مانتے ۔ اپنے خیالات کے اظہار میں جنتا آزاد ہے ۔ میں نہیں سمجھتا کہ جنتا کو اس حق سے کوئی محروم کرسکتا ہے ۔ یہ کانسٹی ٹیوشن کی خلاف ورزی کا سوال نہیں ۔ میں دیکھ رہا ہوں کہ بار بار واک اوٹ کا مسئلہ اٹھاکر اسکے بارے میں کانسٹی ٹیوشن کا حوالہ دیا جاتا ہے اور ہمیں کانسٹی ٹیوشن کی جکڑ بندیوں میں جکڑ دینے کی کوشش کی جاتی ہے ۔ لیکن میں پوچھتا ہوں کہ کیا یہ کانسٹی ٹیوشن صرف حیدرآباد اور حیدرآباد کی جنتا کےلئے ہی ہے ؟ ہم اخبارات میں روز یہ دیکھتے ہیں کہ ایک اسٹیٹ جموں وکشمیر بھی ہے ۔ میں پوچھتا ہوں کیا وہاں کانسٹی ٹیوشن لاگو نہیں ہوسکتا ؟ کشمیر کی جنتا نے جس طرح اپنی ایک کانسٹی ٹیونٹ اسمبلی (Constituent Assembly) بناکر اپنے مستقبل کے فیصلے کا حق حاصل کیا ہے کیا ہم بھی یہ حق حاصل نہیں کرسکتے تھے؟ بیشک حاصل کرسکتے تھے اور اگر ہمیں یہ حق حاصل نہوا تو ظاہر ہے کہ اسکی ذمہ داری حکومت کی بنچس کے ارکان پر ہے ۔ آج ملک

کے بڑے سیاسی ادارے کے ناتے میں یہ عرض کرونگا کہ اگر ہمارے ذمہ دار لوگ چاہتے تو کشمیر کی طرح حیدرآباد کے لئے بھی یہ ادھیکار حاصل کرتے مگر ہوا یہ کہ عوام سے کئے ہوئے وعدے بھلا دئے گئے اور چند مٹھی بھر لوگوں کے فایدے کی خاطر یہ سب کچھ گوارا کیا گیا - یہی وجہ ہے کہ آج حیدرآباد کے مسئلہ کے حل میں ہر نقطہ پر ہمیں رکاوٹ محسوس ہو رہی ہے - جس طرح شیخ عبد اللہ نے لڑکر کانسٹی ٹیونٹ اسمبلی کا حق منوایا ہے اگر ہم بھی ویسا ہی کرتے تو یقینا ہمیں کانسٹی ٹیونٹ اسمبلی بنانے کا ادھیکار حاصل ہوتا - اس کے لئے اگر آپ عوام کا کواپریشن ( Co-operation ) چاہتے تو میں آپکو یقین دلاتا ہوں کہ عوام آپکا بلاشبہ ساتھ دیتے - بلکہ میں تو کہونگا کہ کواپریشن کے سوال کی نوبت بھی پیدا نہوتی - میں یہاں آپکی توجہ ان اعلانات کی طرف دلانا چاہتا ہوں جو وقتاً فوقتاً پنڈت جواہر لال نہرو اور سردار ولبھہ بھائی پٹیل نے پارلیمنٹ اور پارلیمنٹ سے باہر کئے تھے - نیز جب وہ حیدرآباد آئے تھے تو انہوں نے اس وقت بھی حیدرآباد کے پبلک جلسہ میں اس کا وعدہ کیا تھا کہ حیدرآباد کے مستقبل کے فیصلے کا ادھیکار حیدرآباد کی جنتا کو ہوگا - میں پوچھتا ہوں کہ کیا بات ہے جو ان وعدوں سے پھر گئے - حیدرآباد کی جنتا کو یہ موقع کس لئے نہیں دیا گیا کہ وہ اپنے مستقبل کا فیصلہ آپ کرے - پنڈت نہرو اپنے اٹیٹیوڈ ( Attitude ) سے کشمیر کو کانسٹی ٹیوشن ( Constitution ) سے الگ کرسکتے ہیں تو میں نہیں سمجھتا کہ اگر حیدرآباد کی جانب سے بھی کوشش کی جاتی تو ہمیں کیوں ناکامی ہوتی؟ اگر ہمیں کانسٹی ٹیونٹ اسمبلی بنانے کا حق مل جاتا تو یقیناً ہمارے بہت سے مسائل نہ صرف حل ہوتے بلکہ ہمیں آگے بڑھنے کا بھی موقع ملتا - میں اس موقع پر راج پرمکھہ کے اڈریس کے اس پیراگراف کی جانب ہاؤس کی توجہ مبذول کرانا چاہتا ہوں جس میں کہا گیا ہے کہ :-

> " It has been the privilege of the Asaf Jahi family for seven generations to administer this historic State under a system of monarchy."

میں اپنے معزز ارکان سے یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ اس قسم کی تفریق کیوں پیدا کی جاتی ہے کہ اب نظام وہ نظام نہیں رہا بلکہ وہ ایک کانسٹی ٹیوشنل ہیڈ کی حیثیت رکھتا ہے - جب یہ بات ہے تو پھر اس تذکرہ کی کیا ضرورت تھی کہ سات جنریشنس ( Generations ) سے آصفجاہی خاندان حکومت کرتا آرہا ہے اور اسکی تعریف کے پل باندھنے کی کیا ضرورت تھی - یہ بات کوئی راز نہیں کہ آصفجاہی خاندان نے حیدرآباد کی جنتا کے ساتھ کیسا سلوک کیا اور ے سو سال تک حیدرآبادی عوام کو کسطرح روندا - یہ ہسٹری آپکو معلوم ہے - میں اسکو دھرانا نہیں چاہتا - اس خاندان نے ملک کی آزادی میں کسطرح رکاوٹ ڈالی وہ سب جانتے ہیں - نہ صرف اس نے رکاوٹیں ڈالیں بلکہ آزادی کے جسم میں چھرا گھونپنے کی کوشش کی گئی - تاریخ میں اسکی مثالیں ہیں مجھے دھرانے کی ضرورت نہیں - راج پرمکھہ نے اپنے اڈریس میں آگے چلکر کہا ہے کہ پولیس ایکشن کے

بعد بہت ہی کنفیوزڈ ( Confused ) حالات پیدا ہوئے ان حالات پر نہ صرف قابو پالیا گیا بلکہ فری اینڈ فیر الکشن ( Free and fair election )کے ذریعہ عوام کے نمایندوں کی ایک اسمبلی بنائی گئی - فری اینڈ فیر الکشن - میں کہونگا کہ گورنمنٹ کے پاس اس سارےسواد اور شکایات کےپہنچنے کے باوجود کیا گورنمنٹ یہ کہ سکتی ھے کہ الکشنس" فری اینڈ فیر " ( Free and fair ) ہوئے -میں دعوے کےساتھ کہ سکتا ہوں کہ فری اینڈ فیر الکشنس نہیں ہوئے - ہوسکتا ھے کہ بڑےبڑے عہدہ داروں نے غیر جانبداری سے کام لیا ہو لیکن نیچے کی مشنری نے جسطرح جانبداری سے کام لیا وہ پوشیدہ نہیں ھے - خاصکر دیہاتوں میں اور خصوصاً بیدر میں پٹیل وپٹواریوں نے کانگریس کےلئے جو کام کیا وہ راز نہیں ھے انہوں نے ووٹرس کو نہ صرف ڈرایا بلکہ یہ اعلان کیا کہ اگر کوئی دو بیل کے نشان والے ڈبے میں ووٹ نہ ڈالے تو اسے ۲۰ روپیہ جرمانہ کیا جائیگا - اس طرح کئی واقعات ہوئے تو پھر کیسے ممکن ھے کہ الکشن میں ووٹرس نے اپنی رائے کا صحیح اور آزادانہ استعمال کیا ہو - الکشنس میں حکومت کے منسٹرس نے بھی کافی دلچسپی لی اور چناؤ پر کافی اثر ڈالا - اسی پاس کے پیش نظر ھمنے پہلے یہ مطالبہ کیا تھا کہ الکشنس سے کم ازکم دو مہینے پہلے عوامی وزرا وزارتوں سے ھٹ جائیں مگر انہوں نے ایسا نہیں کیا - نہ صرف انہوں نے ایسا نہیں کیا بلکہ الکشنس کے دوران میں اپنے اثر اور دباؤ کو استعمال کیا اور بڑے بڑے لوگوں کی طرف سے ھدایتیں دیگئیں کہ کانگریس کی سپورٹ کریں - میرے پاس اس کا کافی ثبوت موجود ھے - مجھے یہ کہتے ہوئے بھی بہت برا معلوم ہوتا ھے کہ جو پارٹی آج خود یہ کہتی ھے کہ حکومت نے فری اینڈ فیر ( Free and fair ) الکشنس نہیں کئے اسنے خود اپنی کامیابی کےلئے ٹیرر ( Terror ) کا استعمال کیا - میرے پاس کریم نگر کی مثالیں موجود ھیں - آپکو یاد ہوگا کہ اخبارات کے ذریعہ بھی میں نے توجہ دلائی تھی - پداپلی میں سوشیلسٹ پارٹی کی جانب سے الکشنس کےسلسلے میں برا کتھا ہورھی تھی - ایسےموقع پر ۸ نوجوان ۳۰۳ رائفل لیکر اسٹیج پر کودپڑے - مجمع کو مارا پیٹا اور کہا کہ اگر انکی باتیں سنیں تو تمہاری بیویوں کا کنکم مٹ جائیگا - سہاگ لٹ جائیگا - ایک طرف برسر اقتدار پارٹی نے ایسا طریقہ اختیار کیا - دوسری طرف ایسے طریقے اختیار کئے گئے - ان حالات میں الکشنس کو کسی طرح فری اینڈ فیر کہنے کےلئے میں تیار نہیں -

راج پرمکھہ نے اپنے اڈریس میں ایک اور چیز کہی :-

"At the same time, significant advance has been made in nation-building and ameliorative activities by the Government under the Military Governor and the outgoing Chief Minister, Hon'ble Shri M.K. Vellodi."

مجھے اس سے اختلاف اس لئے ھے کہ اس دور کو سوشیل ری کنسٹرکشن (Social reconstruction) کا دور کہا گیا - پولیس ایکشن کے بعد حیدرآباد میں ملٹری گورنر کا راج قایم ہوا -

اسکے بعد ایک سیول گورنمنٹ بنائی گئی - ویلوڈی صاحب آئے ۔ انکی حیثیت حکومت ہند کے ایک عہدہ دار کی سی تھی - وہ عوام کے سامنے ذمہ دار نہیں تھے - وہ حیدرآباد کی کسی جماعت کے سامنے ذمہ دار نہ تھے بلکہ بلاراست انڈین یونین کی اسٹیٹ منسٹری کے سامنے ذمہ دار تھے - اس دور کی اکٹیویٹیز ( Activities ) سے بھی مجھے اختلاف ہے بلکہ میں یہ کہونگا کہ ڈوول اڈمنسٹریشن (Dual Administration) کی وجہ سے حیدرآباد کی جنتا کو کافی نقصان پہنچا - باھر سے آئے ہوئے عہدہ دار یہ سمجھ رہے تھے کہ ہمیں آج یا کل یہاں سے واپس چلا جانا ھے - حیدرآباد کے عہدہ دار یہ سمجھ رہے تھے کہ باہر کے لوگ آئے ہیں حکومت کے سامنے وہ ذمہ دار ہیں - نتیجہ یہ ہوا کہ اس سے حیدرآباد کی اسٹیٹ کو نقصان برداشت کرنا پڑا - حیدرآباد کا فینانشیل انٹیگریشن ( Financial integration ) ہوا - ین - یس - ریلوے سنٹر کے تحت چلی گئی جس سے ہمارا کافی نقصان ہوا - اور بجٹ متاثر ہوا - میں کہونگا کہ اگر اس وقت حیدرآباد کی گورنمنٹ میں حیدرآباد کی کسی بھی پولیٹیکل پارٹی کا کوئی بھی نمایندہ ہوتا تو مجھے یقین ہے کہ اس وقت جبکہ ان چیزوں کو حوالہ کیا جا رہا تھا حیدرآباد کے حقوق کی خاطر خواہ نمایندگی کی جاتی اور حقوق حاصل کرنے کے لئے کافی لڑا جاتا - اور حکومت ہند سے اسکے بدلے میں کافی معاوضہ حاصل کیا جاتا - حیدرآباد گورنمنٹ نے ین - یس - ریلوے کو جس میں عوام کا کافی روپیہ لگا ہوا ھے انتہائی کم معاوضہ پر دیدیا - جسکی وجہ سے حیدرآباد کے بجٹ پر بھاری بار عاید ہوا - کیا یہی ہیں " امیلیوریٹیو ایکٹیویٹیز " ( Ameliorative activities ) ؟

میں ویلوڈی صاحب کے زمانے کی ایک بات کی طرف توجہ مبذول کرانا چاھتا ہوں ۱۱ - جنوری سنہ ۱۹۵۰ع کو حیدر آباد کے ۵۰ - ۶۰ ہزار مزدوروں نے اپنے حقوق منوانے کے لئے مزدور سنگھ کے جھنڈے تلے اسٹرائیک کیا تھا - یہ اسٹرائیک اپنے جائز حقوق منوانے کے لئے کیا گیا - لیکن ویلوڈی صاحب نے اس کو دبانے کے لئے ملٹری اور پولیس کا استعمال کیا - لاٹھی چارج ہوا - نہ صرف مردوں پر بلکہ عورتوں پر بھی لاٹھی چارج ہوا - اسیطرح شکر نگر کی مثالیں ہیں کہ وھاں بھی بد امنی پیدا کرنے کی کوشش کی گئی - بہر حال حیدر آباد کے عوام کو کوئی فائدہ پہنچنے کی بجائے مسلسل نقصانات پہنچتے رہے اور کوئی بنیادی مسئلہ حل نہیں کیا گیا -

اب میں لینڈ پرابلم ( Land problem ) کی طرف آتا ہوں اس لئے کہ راج پرمکھ نے ٹیننسی ایکٹ ( Tenancy Act ) کی طرف بھی متوجہ کیا ھے - میں اس فیلڈ میں کام کرنے والا ہونے کے ناتے جو تجربہ رکھتا ہوں اس کی بناء پر کہہ سکتا ہوں کہ حیدرآباد کا ٹیننسی ایکٹ جس پر حیدرآباد کی حکومت کو فخر ھے حیدر آباد کے ۲۵ - ۳۰ لاکھ کسانوں میں سے صرف دوسو کسانوں کے لئے مفید ثابت ہوسکتا ھے - اس سے بڑھکر نہیں ہو سکتا - اس ایکٹ کی منظوری کے بعد چار پانچ سو کیسس ( Cases )

تحصیلداروں وغیرہ کے پاس پیش ہوئے ۔ ان کے مرافعے ہوئے لیکن کسی کسان کو زمین نہیں ملی ۔ اور زمینداروں سے کہا گیا کہ اگر کوئی آئے تو گردن پکڑ کر نکالدو ۔ اس قانون کو مفید بنانے کے لئیے کافی غور و خوض کی ضرورت تھی ۔ زمیندار متمول ہوتے ہیں ان کے اثرات بھی کافی ہیں ۔ زمینداروں نے ٹیننٹس ( Tenants ) کے مقابلے میں اس قدر لیٹی گیشن ( Litigation ) کیا کہ بیچارے قولدار تنگ آگئے اور مجبوراً اپنے حقوق چھوڑ دئے ۔ اگر اس قانون پر فخر کیا جاتا ہے تو میں اس کو ماننے کے لئیے تیار نہیں ہوں ۔ اگر گورنمنٹ حقیقت میں یہ چاہتی تھی کہ قولداروں کو فایدہ ہو تو پہلے اسے یہ آرڈیننس ( Ordinance ) نکالدینا چاہئیے تھا کہ کوئی منتقلی عمل میں نہ آئے گی ۔ اس کی طرف کوئی دھیان نہیں دیا گیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہی سابقہ حالت برقرار رہی ۔ میں یہ کہوں گا کہ زمین کا مسئلہ صرف حیدرآباد تک ہی محدود نہیں بلکہ آج یہ سارے ہندوستان کا مسئلہ بنا ہوا ہے ۔ لینڈ پرابلم کو صرف تلنگانہ کی حد تک محدود کرکے حل نہ کیا جانا چاہئیے یہ سارے ہندوستان کا حل طلب مسئلہ ہے۔ ہندوستان کی ۷۰ فیصد آبادی زراعت پر زندگی گذارتی ہے۔ اگر یہ مسئلہ حل نہو تو ہندوستان کا ایک بڑا مسئلہ ختم نہوگا ۔ گورنمنٹ کی جانب سے زمینداری کے مسئلے کے حل کے لئیے جو طریقہ اختیار کیا جارہا ہے اسکے متعلق بجا طور پر یہ کہا جاسکتا ہے کہ وہ نامکمل ہے۔ ونو با جی بھاوے نے یہ بجا فرمایا ہے کہ آج ملک میں زمینداری کا مسئلہ سب سے بڑی بیچینی کا کارن ہے۔ جب تک اس کو حل نہیں کیا جائے گا بیچینی بڑھتی جائے گی ۔ ملک کے بڑے بڑے لوگوں نے اس چیز کو مان لیا ہے۔ اس کے لئے اس قسم کے پیس میل سولیوشن ( Piecemeal solution ) ڈھونڈنا فائدہ مند نہوگا ۔ آج کمپنزیشن ( Compensation ) کے ذریعہ حیدرآباد کی زمینداری اور جاگیرداری کے سوال کو حل کرنیکی کوشش کیجارہی ہے۔ جیسا کہ ایک اور آنریبل ممبر نے فرمایا صحیح بات تو یہ تھی کہ جنتا آزادی کے بعد اس جاگیرداری کو ماننے کے لئیے تیار نہ تھی ۔ ہماری پارٹی نے اس جاگیری نظام کو بربریت کہا تھا گورنمنٹ نے جاگیرات کو ابالش ( Abolish ) نہیں کیا بلکہ جاگیرداروں کی امداد کی ۔ آپ کہتے ہیں کہ ایکدم ہم انہیں بیروزگار نہیں بنا سکتے ۔ انکا اسٹانڈرڈ آف لائیف ( Standard of life ) یکلخت نہیں گھٹا سکتے ۔ ان جاگیرداروں کے ساتھ آپکو بڑی ہمدردی ہے جنہوں نے کسانوں اور مزدوروں کو کچل کر رکھا تھا جو عوام کا خون چوس چوس کر اپنا خزانہ بھر لیا کرتے تھے جنکی زندگی عیش و عشرت میں گزری اور جن کے عیش و عشرت کا یہ عالم تھا کہ انکے ایک ایک کتے یا بلی کے لئے ۱۰ روپیہ کا خرچ تھا ۔ جب کوئی کتا بیمار ہوجاتا تو اسے ۲۰ ہزار کی موٹر میں بٹھا کر عثمانیہ ہاسپٹل میں لیجایا جاتا تھا ۔ آپ انہیں بیروزگار نہیں کر سکتے حیدرآباد میں آج لاکھوں بیروزگار ہیں جنہیں بمشکل ایک ٹائم کی روٹی ملتی ہے۔ آپ آنکھیں کھولکر دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ آج ہزاروں لوگ راتوں میں فٹپاتھ (Footpath)

پر اپڑیاں رگڑتے پڑے رہتے ہیں - اگر آپ انکے مسئلہ پر دھیان نہ دیکر مٹھی بھر جاگیرداروں کی ہمدردی کریں تو یہ بات میری سمجھ میں آنے کی نہیں -

*Mr. Speaker :* The Hon'ble Member should address the Chair and not the Hon'ble Members of the House.

شری جی - راجہ راؤ - I am sorry, Sir, all right - زمین کے معاوضہ کا سوال آپکے سامنے ہے نہ صرف معاوضہ بلکہ ریزن ایبل ( Reasonable ) معاوضہ - هندوستان کے کاشتکاروں کے متعلق سر راجن نے بنگال کے دورے کے وقت اس خیال کا اظہار کیا تھا کہ هندوستان کا کسان مقروض پیدا ہوتا ہے - مقروض زندگی گذارتا ہے اور جب مرتا ہے تو اپنے بیٹے کے لئے ورثہ میں قرضہ چھوڑ کر مرتا ہے- آپ ہی غور کیجئے جب کاشتکار کی یہ دردشا ( दुर्दशा ) ہو تو آپ اس سے کیا معاوضہ کی توقع کر سکتے ہیں ؟ پھر یہ دیکھیئے کہ آپ کس کے لئے معاوضہ لے رہے ہیں - اسی زمیندار کے لئے جسنے برسوں اس کا خون چوس چوس کر اپنی تجوری بھر لی ہے جب کشمیر میں یہ مسئلہ بلا معاوضہ حل کیا گیا ہے تو نہیں معلوم کہ حیدر آباد کی گورنمنٹ کس وجہ سے معاوضہ دینے پر مجبور ہوئی -

لیوی کے سلسلے میں میں یہ عرض کرونگا کہ حیدر آباد کے کسان لیوی سے بہت پریشان ہیں - اس تھوڑے سے عرصہ میں کئی پالیسیاں اور سسٹمس ( Systems ) بدلے گئے - آج بھی ایسا طریقہ اختیار کیا جاتا ہے جس سے صرف مٹھی بھر زمینداروں کا فایدہ ہو - اس سے پہلے جو ۲ من کا گریڈ ڈسسٹم ( Graded system ) تھا ایک حد تک وہی بہتر تھا - ایک ایکر یا دو ایکر معاف کرکے لیوی دینے کا طریقہ ایک حد تک بہتر تھا - لیکن نہ معلوم ہماری گورنمنٹ کیوں مٹھی بھر آدمیوں کو فایدہ پہنچانے کے لئے اسطرح آگے بڑھ رہی ہے جو زیادہ لوگوں کے لئے تکلیف کا باعث بنتا جارہا ہے- بہر حال اس مسئلہ کی طرف گورنمنٹ کو فوری دھیان دینے کی ضرورت ہے-

اب میں انڈسٹری کے بارے میں کچھ عرض کرونگا - تمام آنریبل ممبرس پر یہ بات اچھی طرح روشن ہے کہ حیدر آباد کی صنعتی حالت بہت گری ہوئی ہے - پولیس ایکشن کے بعد حیدر آباد کی صنعتوں کی حالت دن بدن بگڑتی ہی گئی - کوئی کنسٹرکٹیو پلان ( Constructive Plan ) نہیں بنایا گیا - وہ صنعتیں جو منافع پر چلتی تھیں انہیں ایجنسیز ( Agencies ) کے حوالہ کردیا گیا - اور وہ صنعتیں جو نقصان سے چلتی تھیں حکومت انہیں اپنے ہاتھوں میں لئے ہوئے ہے- صنعتوں کی گرتی ہوئی حالت کو بجائے اس کے کہ سنبھالا جاتا لکویڈیشن ( Liquidation ) کی کارروائی کی گئی - اور نئی صنعتوں کے فروغ کا کوئی کام نہیں کیا گیا -

**مسٹر اسپیکر** - آنریبل ممبر کی توجہ ٹائم کی طرف دلانا چاہتا ہوں -

**شری جی - را جه رام** - میں یه کہه رہا تھا که جو کارخانے نقصان سے چلتے ھیں گورنمنٹ انہیں اپنے قبضه میں لئے ہوئے ھے اور نفع بخش کار خانے جیسا که نظام شوگر فیکٹری ھے جس میں سالانه ۳۰ - ۳۵ لاکھ کا فائدہ ہوتا ھے میں نے سنا ھے که اس کو ایجنسی کے حواله کیا گیا ھے - وہ خانگی ھاتھوں میں ھے- اس کی وجه سمجھ میں نہیں آتی که ایسے نفع بخش کار خانے لوگوں کے ھاتھ میں سوچ کرنے کے لئے کیوں چھوڑ دئے جاتے ھیں -

مجھے یه کہتے ہوئے افسوس ہوتا ھے که ڈرینیج اور واٹر ورکس ڈپارٹمنٹ کے مزدوروں کی حالت پر بھی کوئی توجه نہیں کیجاتی - اس محکمه میں چالیس - چالیس سال کام کرنے کے بعد بھی مزدوروں کو پرمننٹ ( Permanent ) نہیں کیا جاتا اور گرائیچویٹی ( Gratuity ) یا پنشن ( Pension ) نہیں دیاجا تا- ان کو پراویڈنٹ فنڈ سے بھی محروم رکھا گیا ھے - صنعتی پالیسی کے سلسلے میں میں یه عرض کرونگا که انڈسٹریل ٹرسٹ فنڈ میں کافی پیسه لگایا گیا ھے- لیکن مجھے معلوم ھے که اس سے صرف چند مٹھی بھر لوگ فایدہ اٹھا رھے ھیں - میں تو یه کہوں‌نگا که اس کو مسدود کردینے کی ضرورت ھے کیونکه اس سے جو سود آتا ھے وہ بہت کم ھے- اسکی بجائے ھم ایک پبلک انڈسٹریل کارپوریشن قائم کریں تو میں سمجھتا ھوں صنعتوں کو کافی مدد ملے گی - ھندوستان میں مینیجنگ ایجنسی سسٹم رائج کیا گیا ھے- اس سسٹم کے تحت ھندوستان کی صنعتوں کو کافی ترقی کا موقع ملا ھے- اس لحاظ سے حیدر آباد میں بھی اس سسٹم کے رائج کرنے کی ضرورت ھے-

ایک اور چیز جسکی طرف آپکی توجه منعطف کرانا چاھتا ھوں وہ سیلنگ ایجنسیز ( Selling agencies ) سے متعلق ھے- میں سمجھتا ھوں که کنٹرول کموڈٹیز ( Control Commodities ) کے لئے کسی سیلنگ ایجنسی کی ضرورت نہیں - وہ کارخانے جو اپنے مال کی نکاسی خود نہیں کر سکتے انکے لئے سیلنگ ایجنسی کی ضرورت ھے- مجھے یه دیکھکر افسوس ہوتا ھے که عثمان شاھی ملز اور اعظم جاھی ملز کے لئے سیلنگ ایجنسیز رکھی گئی ھیں -

حیدر آباد میں مکانوں کا مسئله بھی کم اھمیت نہیں رکھتا - یه مسئله بھی جوں کا توں رکھا ھوا ھے - اسطرف جسقدر دھیان دیا جانا چاھئے تھا نہیں دیا گیا - میں کہوں گا اس طرف جلد سے جلد توجه کرنیکی ضرورت ھے-

آمدنی کی عدم مساوات کی طرف بھی میں ھاوس کی توجه مبذول کراونگا - آج یه حالت ھے که کسی کی آمدنی روزانه ۲۰ - ۲۵ ھزار ھے تو دوسری طرف یه حالت ھے که ۸ آنے، ۱۲ آنے بھی نہیں ملتے - ھمیں اس بارے میں بھی کوئی ریڈیکل پلان ( Radical Plan ) لانا ھوگا - جس سے آمدنیوں میں ایک حدتک یکسانیت پیدا کیجائے ورنه یه مسئله بیچینی کا باعث ھوگا -

سوشیل موبیلٹی ( Social Mobility ) کی جانب بھی میں متوجه کرنا چاھتا ھوں ۔ جبتک جنتا کی بھوک کا مسئله حل نهوگا کپڑے کا مسئله حل نهوگا ۔ رھن سھن کا مسئله حل نهوگا ۔ ھمارے مسائل عدم تکمیل شده رھیں گے ۔ ھمیں سوشیل اسٹرکچر ( Social Structure ) کو تبدیل کرنیکی ضرورت ھے۔ کئی ایسے طبقات ھیں جو ھر نقطه نظر سے دوسرے طبقات سے پست ھیں۔ میرا اشاره شیڈولڈ کاسٹس کی طرف ھے۔ اچھوت کا مسئله آج بھی اتنی اھمیت رکھتا ھے که اس پر خاص توجه کی ضرورت ھے۔ اس بارے میں قانون توھے لیکن برائے نام ھے۔ اس قانون پر کتنی جگه عمل کیا گیا اسکا کوئی ریکارڈ نہیں ۔ کیا تحفظ ھوا معلوم نہیں ۔ جب تک بنیادی تبدیلی نہوگی ھمارے مسائل کی تکمیل نہو گی ۔

میں ایک اور چیز کی طرف متوجه کرنا چاھتا ھوں وه حیدر آباد کے مسلمان بھائیوں کا مسئله ھے چاھے وجوہ کچھ بھی ھوں ذمه داری کسی پر ھو ۔ کون ذمه دار ھیں میں اس کے اظہار کی ضرورت نہیں سمجھتا ۔ جو کچھ بھی ھو حیدر آباد کے چھوٹے درجه کے مسلمانوں پر کافی اثر پڑا ۔ دیہاتوں اور شہر میں کئی مسلمان بھائی بیروزگار ھوتے جارھے ھیں ۔ ان کی روٹی اور رھنے کے مسائل فوری طور پر حل طلب ھیں ۔ ڈس پلیسڈ مسلمس ( Displaced Muslims ) کو فوری طور پر بسانیکی ترکیب نکالنے کی سخت ضرورت ھے۔ اس پر جلد از جلد غور کیا جائے تو مناسب ھے۔

اب میں ایک اور مسئله کی طرف آتا ھوں "دی پوزیشن آف ویمن ان دی سوسائیٹی ( The position of women in the society ) اس ھاؤس کے لیڈی ممبرس یه نه سمجھیں که میں نے ان کا حق چھین لیا ھے ۔ خواتین کے پوزیشن کو اونچا کرنے کی طرف توجه نہیں کی گئی ھے ۔ آج یه عذر چلنے والا نہیں که عورت مرد کے مقابله میں کمزور ھوتی ھے۔ اگر آپ ملک کی تعمیر چاھتے ھیں ملک کی پیداوار بڑھانا چاھتے ھیں ملک کے ھر شعبه میں ترقی چاھتے ھیں تو میں یه کہونگا که عورتوں کو بھی وه سہولتیں ملنی چاھئیں جو مردوں کو سوسائیٹی میں حاصل ھیں ۔ خاصکر ایک ھی قسم کا کام کرنے والے مرد اور عورت کو مساوی سہولتیں حاصل نہیں ھیں۔ تنخواه اور مزدوری کا معیار ایک ھونا چاھئیے ۔ " ایکول پے ٹوایکول ورک ( Equal pay to equal work ) اس جانب حکومت کو توجه کرنی چاھئیے اور عورتوں کا موجوده پوزیشن اونچا کرنیکی ضرورت ھے ۔

میں دوچار منٹ تک پانچساله پلان کے بارے میں عرض کرونگا ۔ ملک کے سامنے سب سے بڑا سوال پانچساله منصوبه کا ھے اس منصوبه کے متعلق لوگوں کا خیال یه تھا که اس سے جنتا کو فائده پہنچیگا ۔ ملک کم سے کم پانچ سال میں ترقی کریگا ۔ لیکن ھم دیکھتے ھیں که اس میں جو اصول رکھے گئے ھیں وه وه فنڈا منٹلی ( Fundamentally ) غلط ھیں۔ اس پلان کے ذریعه سرمایه داروں کو فروغ دینے کی کوشش کی گئی ھے ۔

۵ سالہ پلان میں جو لکھا ہے کہ ۳۰ کروڑ روپیہ انڈسٹریز کے لئے بطور سبسیڈی (Subsidy) دیا جائیگا - کہیں یہ منشن ( Mention ) نہیں کہ یہ روپیہ کس کے لئے دیا جائیگا - کہاں دیا جائیگا - ایسی کئی چیزیں ہیں جن کا اصولا لحاظ رکھا جانا چاہئیے تھا ٹھیک طور سے نہیں بتلایا گیا - میں یہ عرض کرونگا کہ آچاریہ ونوباجی بھاوے نے ۲۹ - نومبر سنہ ۱۹۵۱ ع کو دھلی میں ایک پریس کانفرنس میں کہا تھا کہ اس پانچسالہ منصوبہ میں فل اسپلائیمنٹ ( Full employment ) کے سوال پر غور نہیں کیا گیا ہے - جس وقت تک فل اسپلائیمنٹ کی کوشش نہ کیجائے اسوقت تک پانچسالہ منصوبہ بیکار ہوگا - کیونکہ یہ دیہاتی مزدور کا بہت بڑا سوال ہے - آج نہ صرف زرعی مزدوروں کی اجرت موقتی ہوتی ہے بلکہ میں کہونگا کہ انکا بیشتر حصہ بیروزگار ہے - ہندوستان میں بیروزگاروں کی جو تعداد بڑھ گئی ہے جب تک اسکو دور نہ کیا جائے یہ پلان پورا نہیں ہوسکتا - اس موقع پر میں ڈاکٹر گیان چند کی رائے کو جو اس پلائننگ کمیشن سے وابستہ رہے ہیں کوٹ ( Quote ) کرنا مناسب سمجھتا ہوں -

> "The Five Year Plan drawn by the Planning Commission aimed at capitalism and not socialism."

انہوں نے صاف صاف کہا ہے کہ پلاننگ کمیشن نے جو یوجنا بنائی ہے وہ سوشلزم کی راہ پر ایک قدم بھی آگے نہیں لیجاتی - آگے چل کر وہ کہتے ہیں کہ :-

> Explaining the implications of the plan Dr. Gyanchand said. " It was not at all likely to solve the problem of the masses whose miseries were daily multiplying. He said that though the Constitution specifically declared that the existing disparties between the rich and the poor should be done away with, the plan did not move an inch towards this objective. The plan, as it stood, he has asserted, could make the rich richer and the poor poorer."

اسطرح کی اتھارٹی نے پنج و رشی یوجنا کی جو چرچا کی ہے اس سے ظاہر ہے کہ ہمارے مسائل حل نہیں ہوسکتے - آخر میں یہ کہونگا کہ حکومت کے نظریوں میں فوری تبدیلی کی ضرورت ہے - پرانی تاریخوں میں جکڑ کر عوام کو بھلائیکی کوشش نہ کیجانی چاہئیے - کیونکہ آج جبکہ ہم جمہوریت کا تجربہ کررہے ہیں - جمہوری راج قائم کرنا چاہتے ہیں تو ہمیں عوام کے مسئلوں کو جلد سے جلد حل کرنا ضروری ہے - میں یہ کہے بغیر نہیں رہونگا کہ اگر ٹریژری بنچس ( Treasury Benches ) نے عوام کے مسئلوں پر توجہ نہیں دی - عوام کے مسئلوں کو حل نہیں کیا تو یہ مسئلے خود آپکو حل کردینگے - یعنی عوام کا آیندہ الکشن خود آپکو حل کردیگا - جے ہند -

**شری گوپال راؤ اکبوٹے (چادر گھاٹ)** - مسٹر اسپیکر سر - ۲۳ - مارچ سنہ ۱۹۵۲ ع کو ہمنے راج پرمکھہ کا خطبہ سنا - اس کے متعلق کل اور آج ھاؤس میں مختلف قسم کے وچاروں کا اظہار کیا گیا - خطبہ کے بارے میں یہ سمجھ لینا کہ اس میں گورنمنٹ پالیسی کی پوری پوری تفصیلات رہینگی صحیح نہیں ہے - جس تصور کے تحت یہ خطبہ

پیش ہوا ہے اسے پیش نظر رکھتے ہوئے اس میں ۱۲ یا ۲۲ ترمیمات پیش کرنا میں سمجھتا ہوں بنیادی تصور کی نفی کرنے کے مترادف ہے - اس بنیادی تصور کو نظر انداز کرتے ہوئے یہاں جو اظہار خیال ہورہا ہے اسکے متعلق ہمیں سوچنا پڑتا ہے کہ آیا یہ ایوان کے حدود اختیارات میں داخل بھی ہے یا نہیں - میں دیکھ رہا ہوں کہ اس مسئلہ پر محل بے محل بہت کچھ کہا جا رہا ہے - لیکن ہم آرٹیکل نمبر (۱۸۶) کے تحت یہاں حلف لیکر جمع ہوئے ہیں - اور اس حلف کے بعد ان خیالات کی توقع نہیں کی جاسکتی تھی - مگر ان خیالات کو سننے کے بعد ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یا توکانسٹی ٹیوشن کے مضمرات سے عدم واقفیت کی بناء پر یہ عمل ہورہا ہے یا عمداً اس پر عمل کرنے کی کوشش نہیں کی جارہی ہے - میرا قیاس غالب تو یہ ہے کہ دستور کے مضمرات کو تو پوری طور پر سمجھا گیا ہے لیکن میرے دوست اس ایوان کو بھی اپنے اغراض کے لئے استعمال کرنا چاہتے ہیں - یہ چیز اچھی طرح سمجھ لینی چاہئے کہ جس ریوولیوشن ( Revolution ) کے خیالات کو لیکر فلور ( Floor ) کے باہر یہ لوگ عوام میں کام کرتے ہیں اسی انقلابی ذہنیت کے ساتھ اس فلور میں کام نہیں کرسکتے - ہمیں اسکو اچھی طرح ذہن نشین کرلینا چاہئے کہ کوئی لامیکر ( Law maker ) لابریکر ( Law breaker ) نہیں ہوسکتا - بجٹ کے تعلق سے اور راج پرمکھ کے اس اڈریس کے بارے میں فلور ( Floor ) پر جن خیالات کا اظہار کیا گیا ان سے میں یہ اندازہ لگانے پر مجبور ہوں کہ لامیکر " لابریکر " ہوتے جا رہے ہیں - میں نے ایک پروپوزل ( Proposal ) یہ بھی سنا کہ اگر ہمارے فینانس میں کمی ہوتو ہاؤس کے بہت قریب ایک شخص کی دولت کمائی ہوئی ہے اوسے لے لیا جائے یا یہ کہ پولس ایکشن سے فایدہ اٹھاکر جو محصول ادا نہیں کیا جا رہا ہے اس پر کوئی کارروائی نہ کی جائے - ٹیننسی ایکٹ ( Tenancy Act ) کا مسئلہ جب لایا گیا تو یہ کہا گیا کہ تلنگانہ میں جو بیدخلیاں ناجایز طریقہ پر ہوئی ہیں انہیں تسلیم کرلیا جائے - اس قسم کے کئی اور پروپوزلس ( Proposals ) پیش ہوئے - لیکن میں یہ کہونگا کہ آپ جس انقلاب کو لانا چاہتے ہیں اور جسکی چیخ و پکار کررہے ہیں اسکی نسبت یہ بات غور طلب ہے کہ کیا وہ ایک لیجسلیچر کے ذریعہ اور اس قسم کے فنٹاسٹک ( Fantastic ) طریقوں سے ممکن ہے - کانسپٹ آف پراپرٹی ( Concept of property ) کے لئے ایک زمانہ سے جگہ جگہ جھگڑے ہوتے آئے ہیں - جگہ جگہ ریوولیوشن ( Revolution ) ہوتے رہے - میاکی ور ( Maciver ) کا ایک کوٹیشن ہاؤس کے سامنے پیش کرنا چاہتا ہوں جسے پولیٹیکل دنیا میں بہت زیادہ پراگریسیو ( Progressive ) سمجھا جاتا ہے - اس کا کہنا ہے کہ :-

> "We may use the term "revolution" in the wider sense to embrace decisive changes in the character of Government."

اگر ریولیوشن کا مطلب وہی ہے جو تلنگانہ اور ورنگل میں پچھلے کچھ دنوں سے ہم دیکھتے آئے ہیں تو یہ ریوولیوشن ہمارے ان ہی دوستوں کو مبارک ہو -

ماحول کو بدلنے اور امن وچین کی زندگی بسر کرنے اور عوام میں خوشحالی لانے کے کے یہ طریقے نہیں - آگے چلکر ( Maciver ) کہتا ہے -

Even though they do not involve the violent overthrow of an established order, but in the specific sense 'revolution' signifies explosive eruption of pent-up forces that break through the resistance of the *status quo* substituting a new system of a different kind.

جس ریولیوشن کے ذریعہ آپ یہ سماجی انقلاب لانا چاہتے ہیں اگر وہ وہی ہے جسے ہم عملی طور پر دیکھ رہے ہیں تو میں انہیں ادب کے ساتھ یہ بتا دینا چاہتا ہوں کہ ان میں اور ہم میں بنیادی اختلاف ہے اور رہیگا -

کانسپٹ آف پراپرٹی ( Concept of property ) کی نسبت میا کی ور ( Maciver ) نے جو خیالات ظاہر کئے ہیں وہ یہ ہیں کہ :-

"The orchestra might change; but the music remains the same; it can never be brought to an end".

پراپرٹی کا مسئلہ مسلسل چلا آرہا ہے اور یہ ختم ہونے والی چیز نہیں ہے - کانسٹی ٹیوشن کے اندر ہم نے کانسپٹ آف پراپرٹی ( Concept of property ) کوقبول کیا ہے اور ہمیں اس کا احترام کرنا ہے - اڈریس کی نسبت یہ نکتہ چینی کی جا رہی ہے کہ یہ بلو پرنٹ ( Blue print ) ہے اور اس میں جو پانچ سالہ پالیسی لےڈاؤن ( Lay down ) کی گئی ہے اس میں بیروزگاری اور لینڈ ریفارمس کے مسائل کے حل کی کوئی واضح صورت نہیں بتائی گئی ہے - لیکن میں کہونگا کہ اڈریس کے ذریعہ ہی ان سب مسائل کی وضاحت کی ضرورت نہیں ہے - اڈریس میں صرف ان پالیسیز ( Policies ) کا ایک رخ دکھایا گیا ہے جن پر انہیں چلنا ہے -

اڈریس کے بارے میں جو خیالات ظاہر کئے گئے میں ان پر تفصیلی بحث تو کرنا نہیں چاہتا البتہ صرف چند مسا ئل کی وضاحت دستور کی روشنی میں کرنے کی کوشش کرونگا ڈیپوزیشن آف نظام ( Deposition of Nizam ) اور ڈس انٹیگریشن آف اسٹیٹ ( Disintegration of State ) کے نعرے لگائے جاتے ہیں -
میں یہ تو نہیں کہہ سکتا کہ کوئی آنریبل ممبر دستور سے ناواقف ہے - لیکن اگر دستور کی جکڑ بندیوں میں وہ نہ آنا چاہیں تو یہ اور بات ہے - جب ہم دستور کو مانتے ہیں اور اسے سمجھتے ہیں تو دستور کے پیش نظر ہی ہمیں اس فلور پر اصلاحات لانے چاہئیں - اور اسی اصول کے پیش نظر ہمیں ڈیپوزیشن آف نظام کی نسبت سوچنا ہوگا - جب ہم حالات کا جایزہ لیتے ہیں تو ہم اس نتیجے پر پہنچتے ہیں کہ نظام کی ڈائنسٹی ( Dynasty ) کی حکومت تو ختم ہوچکی اور عوامی راج قایم ہوگیا - اسکے باوجود صرف عوام کے جذبات کو ابھارنے کے لئے ایک انتقامی جذبہ کے تحت " ڈیپوزیشن آف نظام " کا نعرہ لگایا جائے تو ایسی صورت میں معزز ارکان میں اور ہم میں اختلاف ضرور ہے - اس موقع پر میں

آنریبل ممبرس کی توجہ کانسٹی ٹیوشن کے آرٹیکل (٣٦٦) کلاز ٢١ کی جانب مبذول کرانا چاہتا ہوں جس میں راج پرمکھہ کی ڈفینیشن ( Definition ) دیگئی ہے :-

" Rajpramukh " means :

(*a*) in relation to the State of Hyderabad, the person who for the time being is recognised by the President as the Nizam of Hyderabad ; "

اس تعریف کے چند الفاظ کی طرف خاص طور پر آپ کا دھیان اکرشت کرنا چاہتا ہوں -

"......For the time being is recognised by the President as the Nizam of Hyderabad."

آرٹیکل (١٥٥) جو گورنر سے متعلق ہے وہاں " تقرر " اپائینٹمنٹ ( Appointment ) کا لفظ استعمال کیا گیا ہے - لیکن نظام آف حیدرآباد کے لئے اپائینٹمنٹ کا نہیں بلکہ "رکگنائیز" ( Recognise ) کا لفظ استعمال کیا گیا ہے اور نظام آف حیدرآباد کو پریسیڈنٹ ( President ) نے رکگنائیز کیا ہے - اسکے ساتھ ساتھ اگر ہم کلاز (٢٢) کو بھی دیکھیں تو معاملہ بالکل صاف ہو جاتا ہے جس میں " رولر " کی حیثیت کی وضاحت کی گئی ہے - آرٹیکل (٣٦٦) کا کلاز (٢٢) یہ ہے -

" ' Ruler ' in relation to an Indian State means ' the Prince, Chief or other person by whom any such covenant or agreement as is referred to in clause (1) of Article 291 was entered into and who for the time being is recognised by the President as the Ruler of the State, and includes any person who for the time being is recognised by the President as the successor of such Ruler."

کانسٹی ٹیوشن کے نفاذ سے پہلے والیان ریاست اور رولرس ( Rulers ) سے کوینٹس ( Covenants ) اور اگریمنٹس ( Agreements ) طے پائے تھے جنھیں کانسٹی ٹیوشن کے ذریعہ رکگنیشن ( Recognition ) دیا گیا - دفعہ (٢٩١) میں انہیں دئے جانے والے پریوی پرس ( Privy purse ) کا چارج کنسالیڈیٹڈ فنڈس ( Consolidated funds ) پر رکھا گیا ہے - اس آرٹیکل نمبر (٢٩١) کو آرٹیکل نمبر (٣٦٦) کے کلاز (٢١ و ٢٢) کے ساتھ ملا کر پڑھیں تو پوزیشن کلیر ( Clear ) ہو جاتی ہے - اسکے ساتھ ساتھ آرٹیکل نمبر (١٣١) ( Article 131 ) بھی قابل غور ہے جسکے تحت -

Dispute arising out of any treaty, agreement, covenant, engagement, sanad or other similar instrument which was entered into prior to the Constitution to which a State specified in Part B is a party is excluded from the original jurisdiction of the Supreme Court. But such disputes may be referred to the Supreme Court for its advisory opinion by the President, under Article 143 of the Constitution.

اس آرٹیکل کے ذریعہ کلاز (٢٢) اور آٹیکل (٢٩١) سپریم کورٹ کے جورسڈکشن سے خارج کردئے گئے ہیں - ہم یہاں یہ حلف لیکر آئے ہیں کہ :-

" I will bear true faith and allegiance to the Constitution of India as by law established........"

اس کانسٹی ٹیوشن کو تسلیم کرتے ہوئے ھی ھمنے الکشن میں حصہ لیا اور اسی کانسٹی ٹیوشن کے تحت آج ھم یہاں ھاؤس میں داخل ہوئے ھیں - اور اس ھاؤس میں داخل ہوتے وقت بھی ھمنے اس کانسٹی ٹیوشن سے وفاداری کا حلف اٹھایا ھے - اسکے باوجود ھمارے بعض ساتھی پبلک ڈیمانڈ کا نام لیکر کانسٹی ٹیوشن کو بریک کرنیکی کوشش کرتے ھیں - میں کہونگا کہ ایسی صورت میں انہوں نے کانسٹی ٹیوشن کے مضمرات کو صحیح طور پر سمجھا ھی نہیں - اور اگر انہوں نے سمجھا ھے تو اگریمنٹ اور کوینٹ کے تعلق سے انہیں کسی قسم کے اعتراض کا حق حاصل نہیں - آرٹیکل (۱۳۱) میں بتایا گیا ھے کہ یہ چیز سپریم کورٹ کے جورسڈکشن میں بھی داخل نہیں ھے -اسکے تحت :-

> Dispute arising out of any treaty, agreement, covenant, engagement, sanad or other similar instrument which was entered into prior to the Constitution to which a State specified in Part B is a party is excluded from the original jurisdiction of the Supreme Court. But such disputes may be referred to the Supreme Court for its advisory opinion by the President under Article 143 of the Constitution.

اس کا تصفیہ ایک معمولی دعوے کی طرح نہیں ھوسکتا - پارٹ (بی) کے اسٹیٹس سے جو کوینٹس ( Covenants ) اگریمنٹس ( Agreements ) وغیرہ ھوئے ھیں ان سے جو ڈسپیوٹس ( Disputes ) پیدا ھونگے انکے تصفیہ کا حق سپریم کورٹ کو نہیں دیا گیا ھے - سپریم کورٹ کو اڈوایزری جورسڈکشن ( Advisory Jurisdiction ) دیا گیا ھے اسکے تحت ( President ) اگر رائے طلب کریں تو وہ رائے دے سکتے ھیں -

دوسری چیز جسکی طرف میں ھاؤس کا دھیان آکرشت کرنا چاھتا ھوں وہ یہ ھے کہ کانسٹی ٹیوشن کے آرٹیکل نمبر (۲۳۸) کلاز ۱ و ۳ کے تحت راج پرمکھہ کا الونس پریسڈنٹ اپنے آرڈر سے مقرر کرتا ھے البتہ اس دفعہ کے ضمن ۳ کے تحت آرٹیکل ۱۵۰ کو راج پرمکھہ سے غیر متعلق قرار دیا گیا ھے جسکے نتیجہ کے طور پر اس سوال پر کہ آیا راج پرمکھہ کو گورنر کی طرح ھٹایا جاسکتا ھے یا نہیں اختلاف آراء ھوسکتا ھے لیکن میں ایک شارح کی رائے آپکے معلومات کے لئے پڑھتا ھوں -

> "The effect of this clause is that the provisions of Part VI relating to the appointment and term of a Governor are inapplicable to a Rajpramukh. There is no provision in the Constitution relating to these matters as regards Rajpramukh, except clause 21, Art. 366 which simply says that the Rajpramukh shall be a person recognised by the President. The power to recognise include the power to withdraw that recognition. Hence the Rajpramukh shall be liable to be removed by the President just as a Governor for misconduct and the likes........."

راج پرمکھہ کے تقرر کی نسبت کوئی پراویژن کانسٹی ٹیوشن میں نہیں ھے - کیونکہ میں نے جیسا پہلے کہا راج پرمکھہ کے لئے " اپائینٹمنٹ " ( Appointment ) کا نہیں بلکہ " رکگنائیز " ( Recognise ) کا لفظ استعمال کیا گیا ھے - البتہ اسکے

مضمرات میں یہ ہوسکتا ہے کہ رکگنیشن ( Recognition )کو وتھہ ڈرا ( Withdraw )کرنیکا حق پریسیڈنٹ کو حاصل ہو - پریسیڈنٹ وتھہ ڈرا ( Withdraw )کرسکتا ہے - مگر راج پرمکھہ کو برطرف کرنیکا کوئی مسئلہ کانسٹی ٹیوشن کے ذریعہ حل نہیں کیا گیا ہے اس مسئلہ کو ان اگریمنٹس (Agreements) کوینٹس ( Covenants ) اسناد وغیرہ پر چھوڑ دیا گیا ہے جو کانسٹی ٹیوشن کے نفاذ سے پہلے ان کے ساتھ طئے پائے ہیں - دفعہ (۳۸۰) کے تعلق سے اسکی صحیح تعبیر کیا ہوں چاہئیے یہ ایک مختلف فیہ مسئلہ بن چکا ہے - دفعہ ۱۰۵ و ۱۰۶ سے واضح ہوگا کہ راج پرمکھہ کے ساتھ جو اگریمنٹ ( Agreement ) ہوا ہے ( چاہے وہ حیدرآباد کے راج پرمکھہ ہوں یا میسور کے ) یہ اگریمنٹ کانسٹی ٹیوشن کا ایک جزو بن چکا ہے - اور آپ اسی کانسٹی ٹیوشن سے وفاداری کا اس طرح حلف لیتے ہیں کہ -

> "I will bear true faith and allegiance to the Constitution of India as by law established......."

جب یہ تمام باتیں واضح کی جاتی ہیں تو اپوزیشن پارٹی کی جانب سے یہ کہا جاتا ہے کہ ہمارےسر پر کانسٹی ٹیوشن اور قانون کی کتابیں پھینکی جا رہی ہیں لیکن آپ خود یہ غور کریں کہ یہ اعتراض کس حدتک حق بجانب ہے -

*Mr. Speaker :* The Hon'ble Member can continue at 2-30 p. m. We assemble here again at 2-30.

The Assembly then adjourned for Lunch till Half past Two of the clock.

---

The Assembly re-assembled at Half past Two of the clock, Mr. Speaker (The Hon'ble Shri Kashinath Rao Vaidya) in the Chair.

**مسٹر اسپیکر** - شری گوپال راؤ اکبوٹے اپنی تقریر جاری رکھیں -

**شری گوپال راؤ اکبوٹے** - مسٹر اسپیکر - سر- میں هاؤس کی توجه آرٹیکل (۱۳۱) کی جانب آکرشت کررها تها اور یه بتلا رها تها کہ راج پرمکھہ کا انسٹی ٹیوشن (Institution) سپریم کورٹ کے جورسڈکشن سے بھی خارج ہےاور اسکو صرف اڈوایزری جورسڈکشن دیا گیا ہے - دفعہ (۲۳۸) کے تعلق سے میں نے بتایا تھا کہ گورنر کا ریموول (Removal) دفعہ ۱۵۶ کے تحت ہوسکتا ہے لیکن راج پرمکھہ کے ریموول ( Removal ) کے لئے یہ دفعہ نہیں ہے -

آپ اس سے واقف ہیں کہ ۲۶ نومبر کو کانسٹیٹیونٹ اسمبلی (Constituent Assembly) نے پہلی مرتبہ اس کانسٹی ٹیوشن کو منظور کرلیا جس میں راج پرمکھہ کا عہدہ

شامل ہے - ۲۶ - جنوری کو یہ کانسٹی ٹیوشن پورے ھندوستان میں لاگو ھوگیا - ایچ - ای - ایچ - دی نظام نے ایک فرمان نکالا جسکے ذریعہ انہوں نے اس کانسٹی ٹیوشن کو حیدرآباد سے بھی لاگو کردیا - اسکے نتیجہ کے طور پر نظام کے وہ سب پاورس (Powers) جو انہیں پہلے حاصل تھے ختم ھوچکے انکی نظام شاھی ختم ھوگئی - انڈین کانسٹی ٹیوشن حیدرآباد پر لاگو ھوگیا اور حیدرآباد ھندوستان میں شامل ھوگیا جسکا مطالبہ ایک زمانہ سے ھاؤس کے دونوں جانب کی پارٹیوں سے کیا جا رھا تھا - دفعہ (۲۰۹) کے تحت یہ طئے پایا کہ یہاں جو بھی آرمی ( Army ) رھیگی وہ یونین کی آرمی (Army) تصور ھوگی - میں نے تمام دفعات جو راج پرمکھہ کے انسٹی ٹیوشن سے متعلق کانسٹی ٹیوشن میں رکھے گئے ھیں انہیں آپکے سامنے رکھتے ھوئے راج پرمکھہ کے کانسٹی ٹیوشنل پوزیشن ( Constitutional position ) کی وضاحت کی کوشش کی ھے - کانسٹی ٹیوشن کے ان دفعات کی موجودگی میں کوئی شخص اڈریس کے تعلق سے ان باتوں کی مخالفت نہیں کرسکتا اسی طرح آرٹیکل نمبر (۳۶۳) ھے اس طرف آپکا دھیان آکرشت کرتا ھوں -

"Notwithstanding anything in this constitution but subject to the provisions of Art. 143, neither the Supreme Court nor any other Court shall have jurisdiction in any dispute arising out of a treaty.........or other similar instrument.........,,

آرٹیکل نمبر (۳۶۱ و ۳۶۲) بھی خاص طور پر قابل توجہ ھیں -

Art. 361 (1) of the Constitution gives personal immunity from legal action, whether during office or thereafter to the President, Governor or Rajpramukh from any act done or purported to be done by them in exercise of the powers and duties as laid down in the Constitution.

Art. 362 of the Constitution lays down that:

" In the exercise of the power of Parliament or of the Legislature of a State to make laws or in the exercise of the executive power of the Union or of a State, due regard shall be had to the guarantee or assurance given under any such covenant or agreement as is referred to in clause (1) of Article 291 with respect to the personal rights, privileges and dignities of the Ruler of an Indian State."

ان حوالوں سے ممکن ھے یہ کہا جائے کہ میں بالکل قانونی بحث کررھا ھوں اور یہ ایک قسم کی وکالت ھے - میرا مقصد کسی کی وکالت کرنا نہیں لیکن میں یہ محسوس کرتا ھوں کہ جس روز سے ھم اسمبلی میں آئے ھیں بعض ممبرس کی ساری کوششیں لابریکنگ ( Law breaking ) پر مائل ھیں - ساری کوششیں اس کے لئے ھو رھی ھیں کہ ڈیپوزیشن آف نظام (Deposition of Nizam) کے کھو کھلے مسئلہ کو اچھال کر باھر کے لوگوں کو متاثر کیا جائے - آنریبل ممبر فار اپا گوڑہ کانسٹی ٹیونسی نے اپنی تقریر کا پورا زور اسی مسئلہ پر دیا - لیکن کانسٹی ٹیوشن کے جن دفعات کا میں نے حوالہ دیا ھے اس کا لازمی نتیجہ یہ ھے کہ ۲۶ - جنوری سے نظام اور حیدرآباد کا تعلق کانسٹی ٹیوشن سے ھوگیا - اسی تاریخ کو نظام کی سابقہ حیثیت ختم ھوگئی جو

سنہ ۱۹۴۷ء سے ایتک تہی - سنہ ۱۹۴۷ء کے بعد بھی ہندوستان میں چھ سو ریاستیں تھیں - سنہ ۱۹۴۷ء میں آزادی حاصل ھونے سے پہلے تک ان ریاستوں کے ہندوستان میں انضمام سے متعلق مختلف منصوبے بنائے گئے - کئی مشن آئے - سراسٹیفورڈ کرپس مشن آیا - انڈین انڈیپنڈنس ایکٹ ( Indian Independance Act ) میں بھی اسکی وضاحت کی گئی ہے کہ ریاستیں آزاد متصور ھونگی - آزادی حاصل ھونے کے بعد تقریباً سب ریاستیں ہندوستان میں شامل ھوگئیں - بعض بڑی بڑی ریاستوں کی حیثیت کو باقی رکھا گیا بعض کو تو متعلقہ صوبوں میں ضم کیا گیا اور بعض کی یونین بنائی گئی -

شری اننت ریڈی - پوائنٹ آف آرڈر - میں آنریبل اسپیکر کو اس جانب متوجہ کرنا چاھتا ھوں کہ آنریبل ممبر کی تقریر ارریلیونٹ ( Irrelevant ) ھوتی جا رھی ھے - کانسٹی ٹیوشن کی وضاحت کی جو کوشش کی جا رھی ھے . . . . .

مسٹر اسپیکر - تقریر ارریلیونٹ ( Irrelevant ) نہیں ھے - آنریبل ممبر اپنی تقریر جاری رکھیں -

شری گوپال راؤ اکبوٹے - سنہ ۱۹۴۷ء کے انڈپنڈنس ایکٹ کے بعد ھمنے کانسٹی ٹیونٹ اسمبلی کے ذریعہ کانسٹی ٹیوشن تیار کیا سکن ھے کہ ھمارے کچھ ساتھی اس کانسٹی ٹیوشن کے بنانے میں شریک نہ رھے ھوں لیکن ھمنے ۲۶- جنوری کو کانسٹی ٹیوشن اپنے آپ پر لاگو کرلیا ھے - اسی کانسٹی ٹیوشن میں کانسپٹ آف پراپرٹی کا بھی تصفیہ کیا گیا ھے اور یہ بتایا گیا ھے کہ ھم بلا معاوضہ کسی کی پراپرٹی نہیں چھین سکتے - اور آپ یہ چاھتے ھیں کہ جایدادیں بلا ادائی معاوضہ لے لیجائیں - ھاں اصولوں میں فنڈا منٹل ڈیفرنس (Fundamental difference) ھوسکتا ھے - لیکن جب ھم کانسٹی ٹیوشن کو مانتے ھیں اور اسکے تحت عمل کر رھے ھیں تو ھمیں کسی کی پراپرٹی حاصل کرنے کےلئے معاوضہ کا ادا کرنا لازمی ھوگا - جب آپ نے حلف اٹھایا ھے کہ کانسٹی ٹیوشن کے وفا دار رھینگے تو پھر کس منہ سے کہ سکتے ھیں کہ ھمنے جن لوگوں سے وعدے کئے تھے وہ پورے نہیں کئے - کانگریس نے یہ وعدہ کیا تھا کہ ڈیپوزیشن آف نظام کیا جائیگا - نظام کے انسٹیٹیوشن ( Institution ) کو ختم کیا جائیگا - چنانچہ یہ ظاھر ھے کہ پولس ایکشن اور ۲۶- جنوری کے بعد وہ وعدہ پورا ھوگیا اور نظام کا سابقہ انسٹیٹیوشن ختم ھوگیا اور حیدرآباد میں ایک نئی سیکیولر ڈیموکریسی قایم ھوگئی -

مسٹر اسپیکر - میں ٹائم کی طرف متوجہ کرنا چاھتا ھوں - ۴۵ منٹ ھوچکے ھیں -

شری گوپال راؤ اکبوٹے - ان کانسٹی ٹیوشنل حقایق کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا - اب ڈیپوزیشن آف نظام کا کوئی سوال پیدا نہیں ھوتا - ۱۲- مارچ کو یہاں کانسٹی ٹیوشن کی وفاداری کا حلف لیا گیا لیکن چند آنریبل ممبرس نے ۲۳ - مارچ کو

کانسٹی ٹیوشن کے خلاف واک اوٹ کیا۔ اس حلف کی سیاھی سوکھنے سے پہلے انہوں نے اسپیچز
( Speeches ) اور عمل کے ذریعہ یہ بتادیا کہ ھم کانسٹی ٹیوشن پر چلنے
والے نہیں - ھم کانسٹی ٹیوشن اور قانون کی جکڑبندیوں میں آنیوالے نہیں - جب وہ
لامیکر کے طور پر یہاں آئے ھیں تو انہیں چاھئے کہ پہلے وہ اپنا راستہ طئے کرلیں - جب
آپ لیجسلیچر کے ذریعہ عوام کی فلاح و بہبود چاھتے ھیں تو آپکا یہ عمل اسکے سوا کوئی
معنی نہیں رکھتا کہ آپ مقننہ کو اکسپلائیٹ کرنا چاھتے ھیں - ھوسکتا ھے کہ آپکو
کسی ایک و یکتی ( ) کے تعلق سے اعتراض ھو - لیکن حالات پر
بھی غور کیا جانا چاھئے آپ نے یہاں کانسٹی ٹیوشن کی وفاداری کا حلف لیکر یہ طئے
کیا ھے کہ آپ عوام کی فلاح و بہبود پراگریسیو لیجسلیجر کے ذریعہ کرینگے - ڈیپوزیشن
آف نظام کے مسئلہ پر آپکو انتقامی یا جذباتی نظریہ سے غور نہ کرنا چاھئے - بلکہ اس کا
حل آپکو کانسٹی ٹیوشن کے ذریعہ ھی تلاش کرنا ھوگا - یہ کہنا بجا نہیں کہ کانگریس
نے وعدہ خلافی کی ھے - آپکو یہ غور کرنا چاھئے کہ کیا آج نظام کا وھی انسٹی ٹیوشن
ھے جو پولس ایکشن سے پہلے تھا - آج آپ یہاں بیٹھکر آزادی سے اظہار خیال کرسکتے
ھیں اور راج پرمکھہ سے متعلق بھی خیالات کا اظہار کیا جا رھا ھے - کیا پولس ایکشن
سے پہلے آپ اسطرح ان خیالات کا اظہار کرسکتے تھے - ان امور کو پیش نظر رکھتے
ھوئے یہ نہیں کہا جاسکتا کہ کانگریس نے جو وعدے کئے تھے انکی وعدہ خلافی کی-
اب میں ڈس انٹیگریشن آف اسٹیٹ ( Disintegration of State ) کے بارہ
میں کچھ کہنا چاھتا ھوں - نظام آباد کے جس ریزولیوشن کا آنریبل ممبر نے حوالہ دیا
ھے میں اسی کے دو جملے ھاؤس کے سامنے پڑھ کر سنانا چاھتا ھوں تاکہ ھاؤس کو
غلط فہمی نہ رہے -

> "This Congress supports the re-organization of the administrative units on linguistic basis, and feels that this process shall have to be completed in the All-India context."

اس سے ظاھر ھوتا ھے کہ حیدرآباد اسٹیٹ کی تقسیم کا سوال ھندوستان کے لسانی
صوبوں کے قیام پر منحصر رکھا گیا ھے ساتھ ھی ساتھ یہ بات بھی قابل غور ھے کہ جن
حالات میں ڈس انٹیگریشن آف دی اسٹیٹ (Disintegration of the state) کا سوال
اٹھایا گیا تھا وہ حالات بھی اب کافی بدل چکے ھیں - ھمیں کمیونل یا پراونشیل نیرو مائنڈڈنس
( Provincial narrow-mindedness ) سے کام نہیں لینا چاھئے - اسٹیٹ
کے ڈس انٹیگریشن ( Disintegration ) کے لئے مختلف ریزننگس ( Reasonings )
دیجاتی ھیں لیکن میں اسکے بارے میں کانسٹی ٹیوشن کے آرٹیکل آپکے سامنے رکھکر
یہ بتا دینا چاھتا ھوں کہ ان باتوں سے عوام کی آنکھوں میں دھول نہیں جھونکی جاسکتی-
کانسٹی ٹیوشن کی روشنی میں عوام اپنے اس مسئلہ کا صحیح فیصلہ کرسکتے ھیں - کانسٹی
ٹیوشن کا آرٹیکل نمبر (۳) یہ ھے کہ -

(Art. 3 of the Constitution).

"Parliament may by law—

(*a*) form a new State by separation of territory from any State or by uniting two or more States or parts of States or by uniting any territory to a part of any State ;

(*b*) increase the area of any State ;

(*c*) diminish the area of any State ;

(*d*) alter the boundaries of any State ;

(*e*) alter the name of any State ;

Provided that no Bill for the purpose shall be introduced in either House of Parliament except on the recommendation of the President and unless, where the proposal contained in the Bill affects the boundaries of any State or States specified in Part A or Part B of the First Schedule or the name or names of any such State or States, the views of the Legislature of the State or, as the case may be, of each of the States both with respect to the proposal to introduce the Bill and with respect to the provisions thereof have been ascertained by the President."

اس وقت ملک کے سامنے سب سے اہم سوال روٹی کپڑے کا ہے جسے فوری حل کرنا کانگریس گورنمنٹ کے پیش نظر ہے - اس سوال کے حل کے بعد بھارت کے دوسرے علاقوں کے ساتھ لسانی اصول پر اس اسٹیٹ کے ڈس انٹگریشن ( Disintegration) کی نسبت بھی غور کیا جاسکیگا اور ظاہر ہے یہ مسئلہ کانسٹی ٹیوشن اور عوام کی مرضی کے لحاظ سے حل ہوگا - آنریبل ممبر اپا گوڑہ کانسٹی ٹیونسی نے ھاؤس کے سامنے یہ مسئلہ تو رکھا لیکن اسکی کوئی کانسٹی ٹیوشنل تشریح نہیں کی - اس دستور کی موجودگی میں یہ کیسے کہا جاسکتا ہے کہ کانگریس نے اس مسئلہ میں بھی اپنے وعدہ کی خلاف ورزی کی ہے -

الکشن کے تعلق سے یہ کہا گیا کہ فری اینڈفیر الکشنس نہیں ہوئے - مختلف الزامات لگائے گئے اور اعتراضات کئے گئے کہ کانگریس نے اس کا پرچار کیا تھا کہ جو شخص بیل کے ڈبے میں ووٹ نہ ڈالیگا اسے جرمانہ کیا جائیگا - یہ الزام کہاں تک سچ ہے اس وقت واضح ہوگا جب ٹریبیونل ( Tribunal ) کے سامنے اسے صحیح ثابت کیا جائیگا - اس موقع پر میں یہ کہہ سکتا ہوں اور میرے پاس اسکا ثبوت ہے کہ الکشن کے زمانے میں ایک پارٹی کی جانب سے عوام کے ووٹ یہ کہکر حاصل کئے گئے کہ اگر وہ بڑ کے جھاڑ کو ( جو اس پارٹی کا نشان تھا اور جسے ھندو مقدس مانتے ھیں ) ووٹ نہ دیں تو جن عورتوں کو بچے نہیں ھیں انہیں اولاد ھی نہوگی اور اگر ووٹ دیں تو جنکے بچے ھیں انکی عمر طویل نہوگی - میں اسے ثابت کرنے کےلئے تیار ہوں کہ اس قسم کی باتیں تقریروں میں کہی گئی ھیں - تلنگانہ میں جس نہج سے الکشن کی لڑائی لڑی گئی ہے اسے ہر شخص جانتا ہے - دنیا اچھی طرح واقف ہے - میں نے خود ان علاقوں میں جاکر اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے اور ثبوت پیش کرسکتا ہوں - پھر کس منہ سے

یہ کہا جاتا ہے کہ کانگریس نے فری اینڈ فیر الکشنس نہیں کئے ہیں - بہر حال میں یہ کہونگا کہ اگر حقیقت میں الکشنس کے متعلق کسی کو کوئی اعتراض ہوتو وہ اسے ٹریبیونل ( Tribunal ) کے سامنے لائے اور ثبوت پیش کرے - وہ خود یہ تصفیہ کرے گی کہ الزامات کس حدتک سچے ہیں -

میں اپنے وچار ختم کرتے ہوئے ہاؤس کا شکریہ ادا کرتا ہوں -

## Discussion on the Adjournment Motion regarding Postponement of H.S.C. Examination

* مسٹر اسپیکر - اب تین بجے ہیں - اڈجورنمنٹ موشن کے لئے ۳ بجے کا وقت فکس کیا گیا تھا - میں اس موشن کے موور ( Mover ) سے یہ خواہش کرونگا کہ اپنا موشن فارمل ( Formal ) طریقے پر پڑھ دیں اسکے بعد ڈسکشن(Discussion) شروع ہوگا -

Shri *Syed Hasan* (Hyderabad City) : I beg to move the following adjournment motion to discuss definite matter of urgent public importance of recent occurrence, namely :—

> " That the H.S.C., Examination which has been postponed on the 2nd day of its commencement for an indefinite period created a great sensation and chaos amongst the people of Hyderabad in general and the students in particular, but the Government is not looking into the matter seriously. "

مسٹر اسپیکر - ہاؤس کے سامنے یہ اڈجورنمنٹ موشن پیش ہوچکا ہے اب اس پر ڈسکشن ہوگا -

The Mover will, perhaps, say something in support of his Motion.

شری سید حسن ( حیدر آباد سٹی ) - مسٹر اسپیکر سر - نفس مسئلہ پر کچھ عرض کرنے سے پہلے میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ اڈجورنمنٹ موشن (Adjournment motion) کا یہ مقصد ہوتا ہے کہ اس موشن کو ہاؤس کے روز مرہ کے ایجنڈے کی کارروائی پر پبلک ارجنسی ( Public urgency ) اور پبلک انٹرسٹ (Public interest) کے مد نظر فوقیت دیجائے - عوام کے مفاد کے تعلق سے مسئلہ کی ارجنسی ( urgency ) کے پیش نظر میں نے یہ اڈجر نمنٹ موشن میٹرک کے امتحان کے التواء کے دوسرے ہی روز یعنی ۲۷ - مارچ کو پیش کیا تھا - اسی آفٹرنون ( After-noon ) کو لیڈر آف دی اپوزیشن کے استفسار پر مسئلہ کی ارجنسی بھی تسلیم کی گئی - لیکن اس کے باوجود ۲ - اپریل تک بھی یہ مسئلہ ہاؤس کے سامنے نہیں لایا گیا - ۲ - اپریل کو دریافت

کرنے پر جناب نے فرمایا کہ اڈجورنمنٹ موشن ، پرسکرائیبڈ فارم ( Prescribed form ) میں نہیں آیا ہے- میں نے ہماری اسمبلی کے پراویژنل رولس ( Provisional rules ) دیکھے لیکن ان رولس میں اور نہ کانسٹی ٹیوشن میں اسکا کوئی نمونہ ملا - میں نہیں سمجھتا کہ اس کے لئے کوئی خاص نمونہ رکھا گیا ہے- لیکن جناب کے کہنے پر میں نے سکریٹری صاحب کے مشورہ کے بعد ایک دوسرا موشن ۲ - اپریل کو دفتر میں داخل کیا - اس کے پیش ہونے کے چوتھے روز مسئلہ پر بحث کی اجازت دیگئی . . .

مسٹر اسپیکر - پہلے آپ نے جو موشن پیش کیا تھا اس وقت بجٹ سشن چلرہا تھا جو اڈجورن نہیں کیا جاسکتا تھا - دوسری بات یہ ہے کہ آپکا موشن مقررہ نمونہ پر پیش نہیں ہوا تھا - یہ صحیح ہے کہ اس کے لئے کوئی خاص الفاظ نہیں ہیں - لیکن جس طرح معمولی اڈجورنمنٹ موشن پیش ہوتا ہے اسطرح بھی یہ پیش نہیں ہوا تھا - میں یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ کیا اب آنریبل ممبر دیر ہونے کی وجہ سے اسکو موو ( Move ) کرنا نہیں چاہتے -

شری سید حسن - میں یہ چیز واضح کرنا چاہتا تھا کہ فارمالٹیز ( Formalities ) کی وجہ سے مسئلہ کی اہمیت کو نہ بھلانا چاہئیے -

مسٹر اسپیکر - میں سمجھتا ہوں فارمالٹیز ( Formalities ) کی وجہ سے ایسا نہیں ہوا ہے بلکہ رولس ( Rules ) اسکی اجازت نہیں دیتے کہ بجٹ پر ڈسکشن کے دوران میں اس مسئلہ کو لیا جائے -

شری سیدحسن - نفس معاملہ پر اپنے خیالات کا اظہار کرونگا - ہاوس اس سے واقف ہے کہ ایچ - یس - سی کے امتحانات دو روز جاری رہنے کے بعد غیر معینہ مدت تک ملتوی کردئے گئے - میں سمجھتا ہوں حیدر آباد کی تاریخ میں پہلی مرتبہ ایسا ہوا ہے- ممکن ہےاس سے پہلے ایک دو پرچوں کی حدتک ری اگزامنیشن کی نوبت آئی ہو جو بعد میں دیگر امتحانات کے ساتھ ہی رکھدیا گیا - لیکن پورا امتحان غیر معینہ مدت تک ملتوی کردیا جانا میں سمجھتا ہوں ہماری رسپانسبل گورنمنٹ (Responsible Government) کا پہلا کارنامہ ہے - رسپانسبل گورنمنٹ کے چارج لینے کے بعد اس کے دو تین کارنامے جو کہ ہمارے سامنے آئے وہ خاص طور پر توجہ کے قابل ہیں - رسپانسبل گورنمنٹ کا پہلا کار نامہ دیکھنے کے قابل ہے وہ ۱۳ وزراء کی کیبینٹ - ہے میں سمجھتا ہوں کہ حیدرآباد کی تاریخ میں پہلا واقعہ ہے -

شری لکشمی نواس گنیر یوال - پائینٹ آف آرڈر- میں نہیں سمجھتا کہ ایچ - ایس - سی کے امتحانات سے (۱۳) وزراء کے مسئلہ کا کیا سمبندھ ہے-

مسٹر اسپیکر - بحث تو سن لیجئیے -

**شری سیدحسن** - اجناس کی قیمتوں میں اضافہ کردیا جانا نئی کیبینٹ کا دوسرا کارنامہ ہے۔ پولیس بجٹ میں پانچ کروڑ سے زاید رقم کا رکھا جانا بھی ایک کارنامہ ہے۔

حیدر آباد میں تعلیم کا معیار ہمیشہ سے بہت گرا ہوا ہے۔ ہماری گورنمنٹ اب بھی اس کی اصلاح کی جانب توجہ کرنا نہیں چاہتی - پولیس ایکشن کے بعد مختلف محکموں میں مختلف طریقوں سے تخفیف کی گئی اور آج بھی تخفیف جاری ہے اس لحاظ سے تعلیمی سہولتیں دیجانی چاہئے تھیں لیکن ....

**مسٹر اسپیکر** - - آپ کی تقریر اڈجورنمنٹ موشن کے لحاظ سے ہونی چاہئے -

**شری سیدحسن** - میں یہ کہنا چاہتا تھا کہ کسطرح طلباء کے سرپرستوں کو مختلف طریقوں پر بے روزگار کرکے انہیں تعلیم سے محروم کرنے کے طریقے نکالے گئے ہیں انکے علاوہ فیسیں بڑھا دی گئیں - اور بھی دوسرے مختلف طریقوں سے تعلیم سے محروم کرنیکی کوشش کی جارہی ہے - تعجب کی بات ہے کہ حیدر آباد میں پرچے آوٹ ہوگئے - اسکی ذمہ داری کسپر ہے نہیں بتایا گیا۔دوبارہ امتحانات کب ہونگے، کیا ہوگا یہ بھی نہیں بتایا گیا - آپ کو طلباء کی مشکلات پر بھی غور کرنا چاہئے - اطراف واکناف سے جو طلباء حیدر آباد کو سنٹر بنا کر آتے ہیں تاریخ کا تعین نہونیکی وجہ سے یہ طئے نہ کرسکے کہ انہیں ٹھیرنا چاہئے یا واپس چلا جانا چاہئے - اسی طرح قصبات اور تعلقات کے طلباء جو اضلاع کو سنٹر بنا کر آتے ہیں وہ بھی اسی موقف میں ہیں اور کوئی بات قطعیت سے طئے نہیں کر سکے - اس بد انتظامی کے نتیجہ میں نادار طلباء کی بڑی تعداد ان مجبور کن حالات کے پیش نظر( Re-examination ) میں شریک نہوسکے گی۔

ہماری حکومت دوسری باتیں تو آسانی سے طئے کردیتی ہے اس کے قلم کے ایک اشارہ پر لاکھوں مہاجرین بے گھر کر دئے جاسکتے ہیں - لیکن غریب عوام کی مجبوریوں کو ملحوظ رکھہ کر حکومت کی مشنری کی خرابیوں کی اصلاح کی طرف کبھی اسی انداز میں توجہ نہیں کی جاتی - کہا جاتا ہے کہ فیوڈل سسٹم ختم کردیا گیا - لیکن میں کہوں گا فیوڈل سسٹم باقی ہے اور اقربا پروری اسی طرح برقرار ہے۔ باہر کے لوگ یہاں کے کاموں پر مامور کئے جاتے ہیں جس کا نتیجہ مال اڈمنسٹریشن - ( Mal-administration ) آپ دیکھ رہے ہیں - ایچ - ایس - سی کے امتحان میں جو گڑبڑ ہوگئی اسکی ذمہ داری ایچ - ایس - سی بورڈ کے معتمد پر ہی عاید ہوتی ہے۔ وہ پہلے ایک معمولی خدمت پر مامور تھے - انہیں اقرباپروری کے مدنظر تھوڑے ہی دنوں میں معتمد بنادیا گیا - شاید حکومت کو اس کا اندازہ نہیں ہے کہ جو غریب طلباء امتحان کے سلسلہ میں اپنے اپنے سنٹرس کو آتے ہیں انکو کسقدر مصارف برداشت کرنے پڑتے ہیں - اور انکا کسقدر نقصان ہوتا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ گورنمنٹ کا بھی کسقدر نقصان ہوا اسکو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا -

اس امتحان میں ۰۰ ہزار طلباء نے حصہ لیا - یہ امتحان دو روز تک جاری رہا - ۰۰ ہزار پرچوں کے کرکشنس ( Corrections ) کے مصارف بحساب ۱۲ آنے فی پرچہ ۳۰ ہزار روپیے - اس کے علاوہ ہر ۲۰ طلباء پر ایک نگراں کار مقرر کیا جاتا ہے جس کو تین روپیہ روزانہ دئے جاتے ہیں - اسطرح ۶۰۰ نگراں کاروں پر ۱۸ سو روپیے روزانہ صرف ہوئے - دو روز کے مصارف نگراں ۳۶ سو - اس کے علاوہ پیپر سٹنگ (Paper setting ) اور چپراسیوں کے الونسس وغیرہ کے مصارف پر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ تقریباً پچاس ہزار روپیہ رائیگاں ہوگیا - یہ سب حکومت کی بد انتظامی کی وجہ سے ہوا- کیا حکومت کو اس کا علم نہیں - گو اس رقم کی ہماری حکومت کی نظر میں جو کہ ہزاروں ہزار کروڑ صرف کرنا معمولی بات سمجھتی ہے. کوئی اہمیت نہو - لیکن اسے یہ معلوم ہونا چاہئیے کہ یہ غریب عوام کا پیسہ ہے جو ٹیکس کی صورت میں ان سے وصول کیا جاتا ہے- حکومت اپنی بد انتظامی کے سبب اسے زیادہ جاری نہیں رکھ سکتی - غالباً اس واقعہ کی حکومت کی جانب سے تحقیقات ہوگی - اور اصل خاطی کو بچانے کیلئے کئی ناکردہ گناہوں پر الزام عاید کردیا جائیگا -

ہم یہ مطالبہ کرتے ہیں کہ اس بدانتظامی کی تحقیقات کے لئیے ایک آزاد کمیشن مقرر کیا جائے جس میں اس ایوان کے اپوزیشن کے ممبرس لئیے جائیں تاکہ حقیقی واقعات کا انکشاف ہو اور اصلی خاطی کو بچانیکی کوشش میں دوسرے بیگناہ مورد الزام نہ بنائے جائیں -

آنریبل شری پھول چند گاندھی (پبلک ہیلتھ اینڈ ایجوکیشن منسٹر) - مسٹر اسپیکر- سر - میرے خیال میں موور ( Mover ) نے اڈجرنمنٹ موشن اس مقصد کے تحت پیش کیا ہے کہ عوام کے سامنے گورنمنٹ کی جانب سے امتحانات کے ملتوی ہونیکی وجوہات پر روشنی ڈالی جائے - انکی تنقید کو چھوڑ کر یہ بتانا چاہتا ہوں کہ یہ معاملہ کیسے ہوا - گورنمنٹ نے احتیاط کی کیا تدابیر اختیار کیں کہ آیندہ ایسا نہو- میں اسکی پوری ہسٹری هاؤز کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں - ۲۴ - مارچ کو انگریزی کے دو پرچے ہوئے اسی رات کو مجھے ۱۱ بجے یہ اطلاع ملی کہ پیپر فاش ہو چکے ہیں - ۲۵ - مارچ کو ساڑھے نو بجے صبح میں نے ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن ( Director of Public Instruction ) کو بلایا اور اس امر کا اطمینان کرلیا کہ کوئسچن پیپرس ( Question papers ) حقیقت میں آوٹ ہوئے ہیں یا نہیں - اس کا اطمینان کرلینے کے بعد دس بجے میں نے یہ اعلان جاری کیا کہ امتحان ملتوی کیا جاتا ہے اور اس کے لئیے آیندہ کوئی تاریخ مقرر کیجائے گی -اس اعلان میں یہ کہا گیا ہے کہ اپریل کے دوسرے هفتہ میں مکرر امتحان لیا جائےگا - پیپر جو آوٹ ہوئے ہیں ان کے بارے میں گورنمنٹ کی جانب سے یہ دریافت ہورہی ہے کہ در حقیقت یہ کیسے ہوا - اس سلسلہ میں کچھ معلومات حاصل ہوئے ہیں - لیکن ابھی تک ہم ڈیفینٹ

( Definite ) نتیجہ پر نہیں پہنچے ہیں - اس لئے یہ ممکن نہیں کہ قطعی طور پر کسی پر ذمہ داری عاید کی جائے - ایسا عمل صرف حیدر آباد ہی میں نہیں ہوا ہے بلکہ حیدر آباد سے باہر اضلاع میں بھی ہوا ہے۔ چنانچہ ۲۰ - تاریخ کو محبوب نگر کے ہیڈ ماسٹر صاحب نے خط لکھا کہ یہاں امتحانات کے سوالات فاش ہوچکے ہیں - کلکٹر صاحب محبوب نگر نے بھی اس کی اطلاع دی ہے۔ اور دو ایک مقامات سے بھی اس قسم کی اطلاعیں آئی ہیں - جن سے ظاہر ہوا کہ سوالات فاش ہوچکے ہیں - اسکے بعد گورنمنٹ کا یہ فرض تھا کہ مکرر امتحان لیا جائے چنانچہ اس کا اعلان کردیا گیا - اگر گورنمنٹ ان اطلاعوں کے بعد اس معاملہ کو ہش اپ ( Hush up ) کرنیکی کوشش کرتی تو کیا یہ آپ کے خیال میں ٹھیک ہوتا - کیا آپ یہ کہتے ہیں کہ جیسا چلتا ہے چلنے دیجئے ؟ لیکن ڈپارٹمنٹ کی ایسی پالیسی نہیں۔ یہ کہنا درست نہیں کہ دوسری تاریخ کا اعلان نہیں ہوا - یہ اعلان کیا جاچکا ہے کہ ۲۰ - اپریل کو مکرر امتحان لیا جائےگا - سب باتوں کو پیش نظر رکھتے ہوئے ہی یہ تاریخ مقرر کی گئی ہے میں سمجھتا ہوں کہ آنریبل موور کا بھی یہ خیال نہیں ہے کہ مکرر امتحان لیا ہی نہ جائے بلکہ ان کا اعتراض یہ ہے کہ ایسا ہوا ہی کیوں ؟ میں کہتا ہوں ایسا ہوتا ہے کبھی کبھی موسم گرما میں بارش ہوتی ہے۔ یہ اتفاق ہے۔ ایکسیڈنٹ ( Accident ) ہے۔ ایجوکیشن ڈپارٹمنٹ کو اس لیکیج ( Leakage ) کی اطلاع ملتے ہی اسی وقت ضروری کارروائی شروع کردی گئی۔ کارروائی کے شروع ہوجانیکے بعد تک بھی میں سمجھتا ہوں کہ عوام کو یا اپوزیشن پارٹی کو اس واقعہ کی اطلاع نہوئی ہوگی - اس لحاظ سے ایجوکیشن ڈپارٹمنٹ کی لاپروائی کا کوئی سوال پیدا نہیں ہوتا - میں اس کا اطمینان دلانا چاہتا ہوں - البتہ لیکیج ہوا یا نہیں اسبارے میں جو خط بورڈ کے نام آئے ہیں انہیں ہاؤز کے سامنے پیش کرنا چاہتا ہوں - چیف سپرنٹنڈنٹ صاحب سٹی کالج سنٹر نے لکھا ہے کہ

" *Copy*.

GOVERNMENT CITY COLLEGE CENTRE,
HYDERABAD-DN.

No. 435. *25th March*, 1952.

To

THE SECRETARY,
H. S. C. BOARD,
*Hyderabad-Dn.*

DEAR SIR,

A candidate namely..................s/o......................was found copying today from a piece of paper which is enclosed herewith. A few questions have been solved by him on that piece of

paper which have appeared in the question paper—Elementary Mathematics paper I. The candidate has been expelled from the Examination Hall under the Article No. 10 of the Rules for the Chief Superintendent and he is not allowed to proceed with the examination. His answer-book is also enclosed herewith along with his statement and the report of the Incharge of the Hall.

Yours faithfully,
N. RAMLAL,
*Chief Superintendent.*"

دوسرا خط هیڈ ماسٹر صاحب محبوب نگر نے لکھا ہے جو یہ ہے :-

" *Copy.*

To

THE SECRETARY,

BOARD OF SECONDARY EDUCATION,
*Hyderabad-Dn.*

SIR,

I beg to report that Elementary Mathematics Paper I of the H.S.C. Examination 1952 is leaked out in Mahboobnagar just a few hours before the actual commencement of the Examination.

At about 7-30 a.m. on 25-3-1952, two students of our High School accompanied by a Government High School student of Mahboobnagar came to me and asked me to work out 4 problems, which they have presented to me in writing (one paper in Telugu and the other in Urdu). Both the papers contain the same 4 problems. The sums presented are III a & b, VI & VIII a (incorrectly), of the Elementary Mathematics Paper I. I worked out the correct problems. In the evening, when I saw the question paper, I found the same 4 problems in it. This is a definite proof that the paper is leaked out. Then I asked the boys how they could get the problems. They replied that some outside students dictated the sums to them.

Hence I request that the same may be enquired and necessary action may kindly be taken in this matter.

Yours faithfully,

SOMASUNDARAM,
*Head Master, M. B. C. High School, Mahboobnagar.*

